سے بالکل صحیح ہے نیز حدیث نمبر۴ نے الاحادیث بعضھا تضری بعضا کے ضابط کے تحت اس حدیث کو مستحکم کر دیا ہے۔ بلکہ قرآن وحدیث کی جن مقدس نصوص نے کتے کے شکار کو حلال قرار دیا ہے انہی کے ضمن میں اس کی خریداری کا جواز بھی ثابت ہو جاتا ہے اور حدیث نسائی کو مزید تقویت مل جاتی ہے کیونکہ اسلام مجموعہ اضداد کا نام نہیں کتے کا شکار تو حلال ہو اور اس کی خریداری حرام اور قیمت ممنوع ہو۔

حدیث:

ایک دفعہ ایک شخص نے کسی کے شکاری کتے کو قتل کر دیا تو حضرت عبداللہ بن عمرو بن العاص نے قَضٰی فِیْ کَلْبِ صَیْدٍ قَتَلَهُ رَجُلٌ بِأَربعین دِرهِمًا فرمایا کہ کتے کا قاتل اس کے مالک کو چالیس درہم ادا کرے۔ (بیہقی، طحاوی جلد۲ ص ۳۲۸) اگر شکاری کتے کی کوئی قدر و قیمت نہ ہوتی تو مندرجہ ذیل فیصلہ ہرگز نہ فرمایا جاتا۔

اعتراض نمبر۱۹:

## متنفل کے پیچھے مفترض کی اقتدا

حدیث میں جواز:

عَنْ جَابِرٍ قَالَ کَانَ مُعَاذُ بْنُ جَبَلٍ یُصَلِّیْ مَعَ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ ثُمَّ یَأْتِیْ قَوْمَهُ فَیُصَلِّیْ بِهِمْ. (بخاری ومسلم)

''حضرت جابرؓ سے روایت ہے کہ معاذ بن جبلؓ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پیچھے نماز (عشاء) پڑھتے تھے۔ پھر اپنی قوم کے پاس جا کر ان کی امامت کراتے۔''

اس سے ثابت ہوا کہ متنفل امام کے پیچھے مفترض مقتدی کی نماز ہو جاتی ہے۔ گویا یہ امت کے لیے آسانی ہے۔ لیکن حنفی مذہب کا فتویٰ اس کے خلاف ہے۔ دیکھیے:

فقہ کا اختلاف:

وَلَا یُصَلِّی الْمُفْتَرِضُ خَلْفَ الْمُتَنَفِّلِ. (کتب فقہ)

''اور فرض پڑھنے والے کی نماز نفل پڑھنے والے کے پیچھے نہیں ہوتی۔''

غور فرمائیں کہ حدیث میں نفل پڑھنے والے کے پیچھے فرض پڑھنے والے کی نماز ہو جاتی ہے۔ معاذؓ متنفل مفترضوں کی امامت کراتے ہیں اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم منع نہیں فرماتے، لیکن حنفی مذہب بنانے والے ایسا کرنے سے منع کرتے ہیں۔ فرض پڑھنے والوں کو نفل پڑھنے والے کی اقتدا سے روکتے ہیں، آخر کیوں؟ حنفی بھائیو! غور کرو! کیا یہ حدیث کا مقابلہ نہیں ہے؟

قلندران طریقت بہ نیم جو نخرند!
قبائے اطلس آنکس کہ از ہنر عاریست

(سبیل الرسول ص ۲۵۶، شمع محمدی ص ۱۵۵، ظفر المبین جدید حصہ دوم ص ۵۲، فتح المبین علی رد مذاہب المقلدین ص ۵۲، اختلاف امت کا المیہ ص ۶۳، احادیث نبویہ اور فقہ حنفیہ ص ۱۵)

جواب:

حکیم صاحب نے یہ مسئلہ شمع محمدی سے لیا ہے اور صاحب شمع محمدی نے ظفر المبین حصہ دوم ص ۵۲ سے سرقہ کیا ہے۔ اس کا جواب ہماری طرف سے کئی بار دیا جا چکا ہے۔

(۱) حکیم صاحب نے جو حدیث نقل کی ہے اس میں کسی نماز کا ذکر نہ تھا مگر حکیم صاحب نے ترجمہ میں عشاء کا لفظ اپنے پاس سے بخاری مسلم سے بڑھا دیا ہے۔

(۲) دوسری بات یہ ہے کہ حضرت معاذؓ کس نیت سے پڑھتے اس کا کوئی ذکر نہیں کیونکہ نیت تو ایک باطنی امر ہے اس پر کوئی دوسرا مطلع نہیں ہو سکتا جب تک نیت کرنے والا خود نہ بتائے اس لئے یہ بات درست ہوگی کہ حضرت معاذؓ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ نفل کی نیت سے نماز پڑھتے ہوں تا کہ وہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے نماز کا طریقہ سیکھ سکیں، اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے پیچھے نماز پڑھ کر برکت حاصل کر سکیں اور پھر اپنی قوم کے پاس

جا کر فرض نماز پڑھاتے ہوں جب اس بات کا احتمال ہے تو دوسرے حضرات کا استدلال درست نہ ہوگا۔

اور یہ بات بھی معلوم ہے کہ ایک صحابی رسول کے فعل کو ایسے معنی پر محمول کرنا جو متفق علیہ ہے زیادہ بہتر ہوگا ایک ایسے معنی پر محمول کرنے سے جو مختلف فیہ ہے (چنانچہ نفل نماز کی نیت کے ساتھ اس امام کے پیچھے نماز پڑھنی جو فرض نماز پڑھ رہا ہو۔ بالاتفاق سب کے نزدیک جائز ہے لیکن نفل نماز پڑھنے والے کے پیچھے فرض والے کی نماز میں ائمہ کرام کا اختلاف ہے، احناف، مالکیہ، حنابلہ اس کے قائل نہیں)

نیز مسند احمد کی روایت میں یہ الفاظ بھی ہیں:

عَنْ مَعَاذِ بنِ رِفَاعَةَ عَنْ سُلَيْمٍ رجل مِنْ بَنِي سَلَمَةَ قَالَ رَسُول الله صلى الله عليه وسلم يا معاذ بن جَبَلٍ لَا تَكُنْ فَتَّانًا اِمَّا ان تصلى معى وانا ان تُخفف على قومك. (مسند احمد ج۵ ص۷۴)

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت معاذؓ سے فرمایا اے معاذ بن جبل: یا تو تم میرے ساتھ نماز پڑھو اور پھر اپنی قوم کے ساتھ ہلکی نماز پڑھو۔

اس کا معنی یہی ہے کہ یا تو تم فرض نماز میرے ساتھ پڑھو اور اپنی قوم کے لوگوں کے ساتھ فرض نہ پڑھو، اور یا میرے ساتھ فرض نہ پڑھو تا کہ وہ تمہارا انتظار نہ کریں۔

چنانچہ امام عبدالسلام ابن تیمیہ جو اکابر حنابلہ میں سے ہیں (صاحب منتقی) (یہ مشہور امام ابن تیمیہ کے دادا ہیں) کہتے ہیں۔

وَقَدِ احْتَجَّ بِهِ بَعْضُ مَنْ مَنَعَ اِقْتِدَاءَ الْمُفْتَرِضِ بِالْمُتَنَفِّلِ قَالَ لِاَنَّهُ يَدُلُّ عَلٰى اَنَّهُ مَتٰى صَلّٰى مَعَهُ اِمْتَنَعَتْ اِمَامَتُهُ وَبِالْاِجْمَاعِ لَا تَمْتَنِعُ بِصَلَاةِ النَّفْلِ مَعَهُ فَعُلِمَ اَنَّهُ اَرَادَ بِهٰذَا الْقَوْلِ صَلَاةَ الْفَرْضِ وَاَنَّ الَّذِيْ كَانَ يُصَلِّيْ مَعَهُ كَانَ يَنْوِيْهِ نَفْلاً.

(منتقى مترجم ج۱ ص۵۷۸)

جو نفل پڑھنے والے کے پیچھے فرض پڑھنے والے کی نماز کو درست نہیں قرار دیتے، اس حدیث سے استدلال کرتے ہیں اس حدیث میں دلالت ہے اس بات پر کہ فرض پڑھنے والے کی اقتداء نفل پڑھنے والے کے پیچھے نہیں ہوتی کیونکہ جب انہوں نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے پیچھے نماز پڑھی تو پھر ان کی امامت ممنوع ہوگی حسر والی تقسیم کا یہی مقتضیٰ ہے اور یہ بات بالاجماع ثابت ہے، اگر وہ آپ کے پیچھے نفل کی نیت سے نماز پڑھیں تو پھر ان کی امامت ممنوع نہ ہوگی۔

تو اس سے معلوم ہوا کہ معاذؓ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف سے مامور تھے کہ وہ اپنی قوم کو امامت کرائیں تو ظاہر ہے وہ فرض نماز یقیناً اپنی قوم کے ہمراہ جماعت کے ساتھ ہی ادا کرتے تھے۔(شرح نقایہ ج ا ص ۸۸)

اس حدیث میں یہ نہیں آیا کہ حضرت معاذؓ نے یہ کام حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی اجازت سے کیا ہو اور حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے آپ کو اجازت دی ہو کہ فرض میرے پیچھے پڑھ لیا کرو اور نفل کی نیت سے اپنے مقتدیوں کو پڑھا دیا کرو۔ زیادہ سے زیادہ یہ حضرت معاذؓ کا عمل تھا مگر جب حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسم کو اطلاع ملی تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت معاذؓ کو منع فرما دیا۔

**اعتراض نمبر۲۰:**

## ارکان نماز کی اہمیت

**حدیث میں ارکان کی فرضیت:**

مشکوٰۃ میں صحیح بخاری کے حوالہ سے حدیث میں موجود ہے کہ ایک شخص نے حضورؐ کے سامنے تین چار بار نماز پڑھی۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ہر بار اسے فرمایا: اِرْجِعْ فَصَلِّ فَاِنَّكَ لَمْ تُصَلِّ. لوٹ جاؤ، پھر نماز پڑھو کیونکہ تم نے نماز نہیں پڑھی۔ آخر اس نے عرض کیا: حضور مجھے نماز سکھاؤ، پھر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کی وہ غلطیاں بتائیں جن کے سبب

نماز نہیں ہوتی تھی۔ سنوار کر وضو کرنے، قبلہ رخ کھڑے ہو کر تکبیر کہہ کر، قرأت پڑھنے کی ہدایت کے بعد فرمایا:

ثُمَّ ارْكَعْ حَتّٰى تَطْمَئِنَّ رَاكِعًا پھر رکوع کر یہاں تک کہ اطمینانِ خاطر سے رکوع کرے تو ثُمَّ ارْفَعْ حَتّٰى تَسْتَوِيَ قَائِمًا پھر اٹھا (سر) یہاں تک کہ سیدھا کھڑا ہو تو (قومہ میں) ثُمَّ اسْجُدْ حَتّٰى تَطْمَئِنَّ سَاجِدًا پھر سجدہ کر یہاں تک کہ اطمینان خاطر سے سجدہ کرے تو ثُمَّ ارْفَعْ حَتّٰى تَطْمَئِنَّ جَالِسًا پھر اٹھا (سر) یہاں تک کہ اطمینان خاطر سے بیٹھے تو (جلسہ میں) ثُمَّ اسْجُدْ حَتّٰى تَطْمَئِنَّ سَاجِدًا پھر سجدہ کر یہاں تک کہ اطمینان خاطر سے سجدہ کرے تو۔"

حضرت انورؐ نے جو اس شخص کو بار بار نماز لوٹانے کا حکم دیا تو اس کی وجہ یہ تھی کہ وہ جلدی جلدی رکوع، قومہ، سجدہ، جلسہ کرتا تھا بغیر اطمینان کے ارکان سے گزرتا تھا۔ (جس طرح آج کل عام نمازی بڑی پھرتی سے نماز پڑھتے ہیں) جلدی جلدی ٹھونگیں مارتے ہیں، حضورؐ نے اس کو تاکید کی کہ وہ بڑے آرام سے رکوع کرے، پھر آرام سے سیدھا کھڑا ہو جائے۔ یعنی بڑے آرام و اطمینان سے قومہ بجالائے۔ پھر آرام سے سجدہ کرے۔ پھر بڑے اطمینان سے جلسہ کرے یعنی سجدے سے اٹھ کر اطمینان سے بیٹھے۔ پھر دوسرا سجدہ آرام سے کرے۔"

حضورؐ کے اس فرمان سے معلوم ہوا کہ رکوع، قومہ، سجدہ، جلسہ نماز کے فرض اور رکن ہیں۔ ان کی طمانیت کے بغیر نماز نہیں ہوتی۔ اب فقہ میں ان ارکان کے متعلق حکم ملاحظہ ہو۔

فقہ میں اختلاف:

اَمَّا الْاِسْتِوَآءُ قَآئِمًا فَلَيْسَ بِفَرْضٍ (ہدایہ)

"رکوع کے بعد سیدھا کھڑا ہونا فرض نہیں۔"

كَذَا الْجَلْسَةُ بَيْنَ السَّجْدَتَيْنِ (ہدایہ)

"اسی طرح دونوں سجدوں کے درمیان بیٹھنا (جلسہ) بھی فرض نہیں۔"

وَالطَّمَانِيَةُ فِي الرُّكُوْعِ وَالسُّجُوْدِ وَهٰذَا عِنْدَ اَبِیْ حَنِیْفَةَ وَمُحَمَّدٍ (ہدایہ)

''اور رکوع اور سجدہ بھی اطمینان سے کرنا فرض نہیں، امام ابوحنیفہ اور امام محمد کے نزدیک یہی حکم ہے۔''

غور کیا آپ نے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تو فرمائیں کہ رکوع کے بعد سیدھے کھڑے ہو جاؤ کہ قومہ فرض ہے، لیکن بقول صاحب ہدایہ، امام ابوحنیفہؒ کہیں کہ رکوع کے بعد سیدھا کھڑا ہونا فرض نہیں۔ حضور انورؐ فرمائیں بڑے اطمینان سے رکوع کرو اور بڑے اطمینان سے سجدہ کرو (کہ رکوع اور سجدہ میں اطمینان فرض ہے) لیکن بقول صاحب ہدایہ امام ابوحنیفہؒ کہیں رکوع اور سجدہ میں اطمینان فرض نہیں۔ حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم حکم دیں کہ دونوں سجدوں کے درمیان اطمینان سے بیٹھو (کہ جلسہ فرض ہے) بقول صاحب ہدایہ امام ابو حنیفہ کہیں، دونوں سجدوں کے درمیان بیٹھنا یعنی جلسہ فرض نہیں۔

## حنفی بھائیوں کے لیے لمحہ فکریہ

برادران احناف رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی عزت و ناموس اور آپ کی اطاعت کی فرضیت کو سامنے رکھ کر جواب دیں کہ آپ نے حضرت انورؐ کے حکم (اطمینان سے قومہ کرنا) کو ترک کر کے امام کے حکم (قومہ فرض نہیں) کو مان کر قومہ کی طمانیت ترک کر دی ہے۔ یعنی رکوع کے بعد آرام سے کھڑا ہونا چھوڑ رکھا ہے بلکہ قومہ میں حضورؐ کی دعا: حَمْدًا كَثِيْرًا طَيِّبًا مُّبَارَكًا فِيْهِ بھی نہیں پڑھتے۔ یہاں تک کہ اکثر تو صرف اشارہ کر کے سجدہ میں چلے جاتے ہیں، اور اسی طرح حضورؐ کے حکم (رکوع اور سجدہ کی طمانیت) کو ترک کر کے امام کے حکم (رکوع اور سجدہ میں طمانیت فرض نہیں) کو مان کہ رکوع اور سجدہ آرام سے نہیں کرتے، اور حضور اکرمؐ کے حکم (اطمینان سے جلسہ کرنا) کو ترک کر کے امام کے حکم (جلسہ فرض نہیں) کو تسلیم کر کے دو سجدوں کے درمیان آرام سے نہیں بیٹھتے بلکہ حضورؐ کی فرمودہ دُعا: اَللّٰهُمَّ اغْفِرْلِیْ وَارْحَمْنِیْ وَاهْدِنِیْ وَعَافِنِیْ وَارْزُقْنِیْ بھی نہیں پڑھتے۔ حالانکہ حضور انورؐ نے

ان ارکان میں کوتاہی کرنے والے نمازی کو فرمایا تھا، فَاِنَّكَ لَمْ تُصَلِّ تو نے نماز پڑھی ہی نہیں پھر آپ حضرات نے ارکان اربعہ کی فرضیت کو ترک کر کے مقابلہ میں قولِ امام پر عمل کر رکھا ہے۔ کل قیامت کو جب خدا نے پوچھا کہ تم نے نماز کس کے طریقے پر پڑھی؟ تو آپ کیا جواب دیں گے؟ پیارے بھائیو! یاد رکھو! خدا تعالیٰ اسی عمل کو قبول کرے گا جو سنت کے مطابق، فرمودۂ رسولؐ کے موافق ہوگا، اور جو ارشاد سید المرسلینؐ سے بے اعتنائی برت کر کیا ہوگا، وہ ہرگز بارآور نہیں ہوگا۔ اس کا کچھ اجر نہیں ملے گا۔ نماز کے متعلق حضورؐ نے فرمایا:

صَلُّوْا كَمَا رَأَيْتُمُوْنِيْ اُصَلِّيْ (بخاری شریف)

''پڑھو نماز (ہو بہو) جس طرح میں پڑھتا ہوں۔''

پس آپ حضورؐ کے فرمان کے مطابق نماز کے ارکان اربعہ کو فرض جان کر بڑے آرام و اطمینان سے ادا کریں اور جو اقوال حدیث پاک کے مطابق نہ ہوں، انہیں ترک کر دیں کہ رحمت عالمؐ کی محبت اور اطاعت کا یہی تقاضا ہے۔

از پیام مصطفیٰ آگاہ شو!

فارغ از ارباب دون اللہ شو!

(سبیل الرسول ص ۲۵۷، ظفر المبین ص ۱۰۸، فتح المبین علی رد مذاہب المقلدین ص ۵۸، اختلاف امت کا المیہ ص ٦٧)

جواب:

حکیم صاحب نے اس مسئلہ میں بھی صرف عوام کو دھوکہ دیا ہے۔ یہاں پر اختلاف صرف یہ تھا کہ اطمینان کرنا، فرض ہے واجب ہے کہ سنت ہے۔ اور یہ اختلاف فقہاء میں اس وجہ سے ہوا کہ احادیث میں بھی پایا جاتا ہے۔ حکیم صاحب نے اس کو فرض کہا ہے۔ حکیم صاحب کو چاہیے تھا کہ پہلے فرض کی تعریف کرتے پھر اس کو فرض ثابت کرنے کے لیے دلائل دیتے حکیم صاحب نے یہ تو نہ کیا بلکہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے ذمہ ایک جھوٹ لگا دیا فرماتے

ہیں۔

غور کیا آپ نے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تو فرمائیں کہ رکوع کے بعد سیدھے کھڑے ہو جاؤ (کہ قومہ فرض ہے) سبیل الرسول ص ۲۵۹ میں مزید فرماتے ہیں:

حضور انور حکم دیں کہ دونوں سجدوں کے درمیان اطمینان سے بیٹھو (کہ جلسہ فرض ہے) (سبیل الرسول ص ۲۵۹)

ہم کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے تو فرض کا لفظ استعمال نہیں فرمایا اگر کسی حدیث میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے قومہ یا جلسہ کو فرض کہا ہے تو وہ پیش کرو۔

بہر حال امام ابوحنیفہؒ کے نزدیک قومہ اور جلسہ اطمینان سے کرنا واجب ہے۔ اور یہی فقہ حنفی کا مفتیٰ بہ مسلک ہے۔ ملاحظہ فرمائیں علمائے احناف کی تصریحات

## شرح وقایہ کا حوالہ:

فقہ حنفی کی مشہور کتاب۔ شرح وقایہ باب صفۃ الصلوٰۃ میں واجبات نماز کا ذکر کرتے ہوئے صاحب وقایہ لکھتے ہیں:

اور ارکان کا اطمینان سے ادا کرنا واجب ہے۔ امام شافعیؒ اور امام ابو یوسفؒ کا اس میں اختلاف ہے اس لیے کہ ان دونوں کے نزدیک فرض ہیں اور وہ رکوعؑ اور سجدہ کو اطمینان سے ادا کرنا اور اس کی مقدار ایک تسبیح کے برابر ہے۔ اور ایسے ہی رکوع اور سجدہ اور دونوں سجدہ کے درمیان اطمینان کرنا۔ (اشرف الوقایہ شرح اردو شرح الوقایہ ج ۱ ص ۱۵۴)

مفسر قرآن صوفی عبدالحمید سواتیؒ حنفی واجبات نماز کا ذکر کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

## تعدیل ارکان:

نماز میں تعدیل ارکان بھی واجب ہے۔ یعنی رکوع، سجود، قومہ، جلسہ اطمینان سے ادا کرنا۔

عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ اَعْرَابِیًّا جَاءَ فَصَلّٰی وَسَلَّمَ عَلَیْهِ فَقَالَ

اِرْجِعْ فَصَلِّ فَاِنَّكَ لَمْ تُصَلِّ فَفَعَلَ ثَلاثَ مَرَّاتٍ فَقَالَ وَالَّذِیْ بَعَثَكَ بِالْحَقِّ مَا اُحْسِنُ غَیْرَ هٰذَا فَعَلِّمْنِیْ فَقَالَ اِذَا قُمْتَ اِلَی الصَّلٰوةِ فَكَبِّرْ ثُمَّ اقْرَأْ مَا تَیَسَّرَ مَعَكَ مِنَ الْقُرْاٰنِ ثُمَّ ارْكَعْ حَتّٰی تَطْمَئِنَّ رَاكِعًا ثُمَّ ارْفَعْ حَتّٰی تَسْتَوِیَ قَائِمًا ثُمَّ اسْجُدْ حَتّٰی تَطْمَئِنَّ سَاجِدًا ثُمَّ افْعَلْ ذٰلِكَ فِیْ صَلٰوتِكَ كُلِّهَا.

(بخاری ج۱ ص۱۰۹، مسلم ج۱ ص ۱۷۰)

وَفِیْ رِوَایَةِ اَبِیْ دَاوٗدَ وَالتِّرْمِذِیِّ فَاِذَا فَعَلْتَ هٰذَا فَقَدْ تَمَّتْ صَلٰوتُكَ وَمَا انْتَقَصْتَ مِنْ هٰذَا فَقَدِ انْتَقَصْتَ مِنْ صَلٰوتِكَ.

(ابوداؤد ج۱ ص۱۲٤، ترمذی ص ۷۰)

حضرت ابوہریرہؓ سے روایت ہے کہ ایک دیہاتی آیا اور اس نے نماز پڑھی اور آ کر حضور صلی اللہ علیہ وسلم پر سلام کیا۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا واپس لوٹ کر پھر نماز پڑھو۔ تم نے تو نماز نہیں پڑھی۔ اس نے تین دفعہ ایسا کیا اور آپ نے اسی طرح فرمایا۔ پھر اس شخص نے عرض کیا۔ اس ذات کی قسم جس نے آپ کو حق کے ساتھ بھیجا ہے۔ میں اس سے اچھی نماز پڑھنی نہیں جانتا۔ آپ مجھے سکھلا دیں۔ تو آپ نے فرمایا جب تم نماز کے لیے کھڑے ہو تو پہلے تکبیر کہو پھر جتنا قرآن میسر ہو پڑھو، پھر رکوع کرو اطمینان سے پھر رکوع سے سر اٹھاؤ اور سیدھے کھڑے ہو پھر سجدہ کرو اطمینان سے، پھر اسی طرح اپنی تمام نماز میں کرتے رہو۔ ابوداؤد اور ترمذی کی روایت میں یہ الفاظ ہیں اور جب تم نے یہ پورا کر لیا تو تم نے اپنی نماز کو پورا کر لیا اور جو تم نے کم کیا اس سے تو بے شک تم نے اپنی نماز میں نقص کیا۔

(نماز مسنون ص ۳۰٦)

متکلم اسلام حضرت مولانا محمد الیاس گھمن حنفی لکھتے ہیں:

## پندرہویں اعتراض کا جواب:

احناف کے نزدیک رکوع اور سجدہ میں اطمینان واجب ہے۔ طمانیت کی تین حالتیں

ہیں۔ایک وہ طمانیت ہے۔جس سے رکوع اور سجدہ مکمل ہوتا ہے اور اس کے بغیر رکوع اور سجدہ ہوتا ہی نہیں اور وہ یہ ہے کہ پہلی حرکت ختم ہو جائے۔اور یہ امام ابوحنیفہ اور امام محمد رحمہم اللہ تعالیٰ کے نزدیک واجب ہے اور امام ابو یوسف اور امام شافعی رحمہم اللہ تعالی کے نزدیک فرض ہے یعنی رکوع کی جانب جھکنے کی حرکت مکمل ہو جائے اور رکوع کی حالت شروع ہو جائے۔ اسی طرح سجدہ کی جانب جھکنے کی حرکت مکمل ہو جائے اور سجدہ کی حالت شروع ہو جائے اور یہ اسی صورت میں ہوسکتا ہے جب کہ ہر جوڑا اپنی جگہ پر آ جائے۔ جیسا کہ علامہ برکلی نے معدل الصلوٰۃ میں لکھا ہے۔

اور طمانیت کی دوسری حالت یہ ہے کہ رکوع وسجدہ کی حالت مکمل ہونے کے بعد ایک تسبیح کی مقدار اسی حالت میں رہنا یہ باقی حضرات کے نزدیک واجب ہے اور امام ابوحنیفہ سے روایت یہ ہے کہ سنت ہے اور طمانیت کی تیسری حالت یہ ہے کہ رکوع وسجدہ کی حالت مکمل ہونے کے بعد تین تسبیحات کی مقدار تک اسی حالت میں رہنا تو یہ سنت ہے۔اسی کو علامہ ابن حجر نے امام طحاوی سے نقل کرتے ہوئے لکھا ہے کہ بعض حضرات نے یہ کہا ہے کہ تین تسبیحات کی مقدار تک رکوع اور سجدہ میں رہنا یہ رکوع اور سجدہ کی مقدار ہے۔

**وخالفهم آخرون فقالوا اذا استوى راكعا واطمان ساجدا اجزاء ثم قال وهذا قول ابى حنيفة وابى يوسف ومحمد.** (فتح الباری جلد اول ص۴۲۲)

اور دوسرے لوگوں نے اس نظریہ کی مخالفت کی اور کہا کہ جب آدمی رکوع میں برابر ہو جائے اور سجدہ میں اطمینان کرلے تو یہ جائز ہے اور یہ قول امام ابوحنیفہ، ابو یوسف اور امام محمد کا ہے۔

غیر مقلد عالم علامہ وحید الزمان صاحب فرماتے ہیں کہ رکوع کا کم از کم اطلاق اس پر ہوگا کہ کھڑا آدمی اس انداز کا جھک جائے کہ وہ اپنی ہتھیلیوں کو اپنے گھٹنوں سے لگا لے طمانیت کے ساتھ۔پس اگر اس نے جھکنے کی حرکت اور اٹھنے کی حرکت کے درمیان فاصلہ نہ کیا تو اس

کی نماز جائز ہوگی۔ (نزل الابرار ج اص ۷۸)

احناف کے نزدیک جس حدیث میں جس صحابی کو اطمینان سے نماز پڑھنے کی تعلیم دی گئی ہے اس میں رکوع اور سجدہ کو مکمل کرنے کا اطمینان بھی مراد ہوسکتا ہے اور اس سے زائد بھی۔ اگر اس سے وہ اطمینان مراد ہے جس سے سجدہ اور رکوع مکمل ہوتا ہے تو یہ احناف کے نزدیک بھی فرض ہے اور جو شخص اس کو ترک کرتا ہے اس کا رکوع اور سجدہ نہ ہونے کی وجہ سے نماز ہی نہ ہوگی۔

اور امام بخاری کے انداز سے بھی یہی معلوم ہوتا ہے کہ ان کے نزدیک بھی یہی اطمینان مراد ہے جس کے بغیر رکوع اور سجدہ پورا نہیں ہوتا۔ چنانچہ وہ باب قائم کرتے ہیں "**باب اذا لم یتم الرکوع** اور **باب امر النبی علیہ الصلوٰۃ والسلام الذی لا یتم رکوعہ بالا عادۃ**" پھر آگے وہی نماز کی تعلیم والی روایت ذکر کی ہے۔

(بخاری ج اص ۱۰۹)

جب آدمی رکوع پورا نہ کرے تو اس کے بیان میں اور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا اس آدمی کو نماز دوبار پڑھنے کا حکم جس نے رکوع پورا نہیں کیا تھا اس کے بیان میں باب اور رکوع اور سجدہ کے مکمل ہونے کے بارہ میں حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد یہ ہے:

**لا تجزئ صلوۃ الرجل حتی یقیم ظھرہ فی الرکوع والسجود**

(ابوداود، ج اص ۱۲۴)

آدمی کی نماز اس وقت تک جائز نہیں ہوتی جب تک رکوع اور سجدہ میں اپنی پشت کو برابر نہ کرے۔

اور اگر حدیث میں رکوع اور سجدہ کی حالت میں پہنچ جانے کے بعد اس سے زائد اطمینان مراد ہے تو مختلف فیہ مسئلہ ہے۔ امام صاحب نے اس کو سنت اور باقی احناف نے واجب اور شوافع نے اس کو فرض کہا ہے۔ فرض نہ ہونے کے دلیل یہ ہے کہ آپ علیہ الصلوٰۃ والسلام نے

تعدیل میں نقص کونماز کا نقصان بتایا ہے۔

اور نماز میں سنت کو چھوڑ دینے سے نماز مع الکراہت ہو جاتی ہے اسی وجہ سے فتاویٰ عالمگیری میں امام صاحب اور امام محمد کے نزدیک مسئلہ کی جوصورت تھی اس کو بیان کیا کہ

فان ترك الطمانية تجوز صلوته عند ابی حنيفة و محمد

(عالمگیری ج ا ص ۴۷)

پس اگر نمازی نے طمانیت کو چھوڑ دیا تو اس کی نماز امام ابوحنیفہ اور امام محمد کے نزدیک ہو جائے گی۔ اور اس طمانیت سے مراد بقدر تسبیح یا اس سے زائد اطمینان ہے اور اس سے پہلے عالمگیری میں ہے کہ اگر کسی نے صرف ایک دفعہ تسبیح پڑھی تو یہ جائز تو ہے مگر مکروہ ہے۔

عالمگیری کا مطلب صرف یہ ہے کہ اس کا درجہ فرض واجب نہیں بلکہ اس سے کم کا ہے اسی لیے امام صاحب سے روایت اس کے سنت ہونے کی ہے جب کہ احناف کا مفتی بہ قول اس کے وجوب کا ہے۔ جس کے بھول کر چھوڑنے کی وجہ سے سجدہ سہو لازم آتا ہے۔ اور جان بوجھ کر چھوڑنے سے نماز کا اعادہ لازم آتا ہے۔

(ملاحظہ ہوا البحر الرائق ج ا ص ۲۹۹، ۳۰۰، بہشتی زیور ص ۱۱۹، بحوالہ جی ہاں فقہ حنفی قرآن و حدیث کا نچوڑ ہے، ص ۱۸۶ تا ۱۸۹)

## اعتراض نمبر ۲۱:

# جماعت کھڑی ہونے پر سنتیں پڑھنا

## ممانعت رسولؐ:

عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ قَالَ قَالَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ اِذَا اُقِیْمَتِ الصَّلٰوةُ فَلَا صَلٰوةَ اِلَّا الْمَکْتُوْبَةَ. (صحیح مسلم)

''حضرت ابو ہریرہؓ روایت کرتے ہوئے کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جب فرض نماز (کی جماعت) کھڑی ہو جائے تو اس فرض نماز کے سوا اور نماز (پاس)

نہیں ہوتی۔"

حدیث بالا سے ثابت ہو گیا کہ جب فرض کی جماعت کھڑی ہو جائے تو پاس کوئی نماز نہیں پڑھنی چاہیے۔ وہ نماز ہوگی ہی نہیں، لیکن فقہ کا حکم ہے پڑھ لو۔ فتویٰ ملاحظہ ہو:

فقہ کا اختلاف:

مَنِ انْتَهٰى اِلَى الْاِمَامِ فِيْ صَلَاةِ الْفَجْرِ وَهُوَ لَمْ يُصَلِّ رَكْعَتَيِ الْفَجْرِ اِنْ خَشِيَ اَنْ تَفُوْتَهٗ رَكْعَةٌ وَيُدْرِكَ الْاُخْرٰى يُصَلِّيْ رَكْعَتَيِ الْفَجْرِ عِنْدَ بَابِ الْمَسْجِدِ ثُمَّ يَدْخُلُ. (ہدایہ)

"صبح کی نماز باجماعت ہو رہی ہو تو جو شخص امام کے پاس پہنچے اور اس نے دو رکعت سنتیں نہ پڑھی ہوں وہ ڈرے کہ ایک رکعت فوت ہو جائے گی، اور دوسری رکعت سے پالے گا، تو اسے امام سے ہٹ کر مسجد کے دروازے کے پاس دو سنتیں پڑھ کر جماعت میں شامل ہو جانا چاہیے۔"

غور کریں کہ حضرت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جماعت کے ہوتے پاس کوئی نماز پڑھنی، منع کرتے ہیں: لا صلوۃ فرماتے ہیں کہ نماز ہوتی ہی نہیں لیکن فقہ کا حکم یہ ہے کہ اگر ایک رکعت فرض مل جانے کی امید ہو تو پاس سنتیں پڑھ لو۔ سنتیں ضرور پڑھ لو خواہ فرضوں کی ایک رکعت جاتی رہے!

آج سارے ملک کے اندر حنفی صبح کی جماعت کے ہوتے ہوئے پاس سنتیں پڑھتے ہیں۔ حضورؐ کی حدیث سنائیں کہ فرض نماز کے ہوتے ہوئے پاس نماز پڑھنی منع ہے تو کوئی پروا نہیں کرتے اور فقہ کے حکم سے جماعت کے پاس سنتیں پڑھے جاتے ہیں گویا تقلید جامد کی ظلمت میں رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کی نافرمانی کئے جاتے ہیں۔

حنفی بھائیو! خدا کا خوف کرو، رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کے حکم کو دبا کر امام کے قول کو غالب کر کے سنتیں پڑھتے ہو۔ قیامت کے روز حدیث کے خلاف احکام فقہ پر آپ کے

اعمال جب خدا کے سامنے پیش ہوئے تو خدا اُن کا کیونکر اجر دے گا؟ رحمت عالم صلی اللہ علیہ وسلم ناراض ہوں گے اور امام ابو حنیفہ کہیں گے: خداوندا! میں کوئی کتاب اپنے اقوال کی لکھ کر اپنے پیچھے نہیں چھوڑ گیا تھا کہ لوگ ان پر عمل کریں اور حنفی مذہب بنا لیں۔ اللہ تو گواہ ہے کہ میں نے کہا تھا کہ اِذَا صَحَّ الْحَدِیْثُ فَھُوَ مَذْھَبِیْ ''میرا مذہب صحیح حدیث ہے۔'' پھر جن لوگوں نے خواہ مخواہ مجھے امام اعظم بنا کر میری تقلید شروع کی اور خود خلاف احادیث اقوال کا طومار گھڑ کر میرے ذمہ لگایا۔ آج ان کو پکڑے۔ میں بری الذمہ ہوں۔

حدیث کو دانستہ چھوڑ کر حضرت امام ابو حنیفہؒ کے (فرضی) اقوال پر چلنے والوں کو خدا کے غضب سے ڈرنا چاہیے۔ کیا یہ ہوسکتا ہے کہ حضرت امام ابو حنیفہؒ نے دانستہ حدیث کے خلاف حکم دیا ہو؟ یہ خلاف حدیث اقوال اور مغائر دین طومار بعد کے لوگوں کا گھڑا ہوا ہے، اس پر اندھا دھند نہ چلیں۔ جو باتیں حدیث کے مطابق ہوں وہ لے لیں اور جو خلاف ہوں وہ چھوڑ دیں۔ حدیث کے خلاف کسی کی بات مت مانیں، کسی کے قول پر مت چلیں۔ تحقیق کی روشنی میں عمل کریں اور یہ نہ کہیں کہ ہمارے باپ دادا ایسا کرتے آئے ہیں، ہمارے مولوی صاحب یوں فرماتے ہیں بلکہ حدیث کی دلیل کے ساتھ سب کا فرمان سر آنکھوں پر رکھیں کہ سلامتی اسی میں ہے۔

(سبیل الرسول ص ۱۶۱، شمع محمدی ص ۹۲، ظفر المبین ص ۱۱۸، فتح المبین علی رد مذاہب المقلدین ص ۵۴، اختلاف امت کا المیہ ص ۶۷)

جواب:

حکیم صاحب نے یہ مسئلہ شمع محمدی سے لیا ہے اور صاحب شمع محمدی نے یہ مسئلہ ظفر المبین ص ۱۱۸ سے سرقہ کیا ہے۔ ہماری طرف سے اسی زمانے میں فتح المبین فی کشف مکائد غیر مقلدین ص ۱۲۴ تا ۱۲۶ میں اس کا جواب دے دیا تھا۔ تفصیل وہاں پر ہی ملاحظہ فرمائیں، مختصر طور پر یہاں پر لکھا جاتا ہے۔

## ادائے سنت فجر:

تمام ائمہ کا اتفاق ہے کہ ظہر، عصر، مغرب، عشاء کی سنتیں بوقت اقامت جماعت نہ پڑھیں کیونکہ سنتیں بعد فرائض کے اسی نماز کے وقت میں ہی پڑھی جا سکتی ہیں۔ ہاں فجر کی سنتیں جمہور صحابہ وتابعین، امام ابو حنیفہؒ، امام ثوریؒ، امام مالکؒ فی روایۃ امام اوزاعیؒ، امام حسن بصریؒ، امام مسروقؒ، امام ابو یوسفؒ، امام محمدؒ، امام زفرؒ کے نزدیک دو شرطوں سے پڑھی جاسکتی ہیں۔

(۱) مصلی خارج مسجد ہو یا جماعت اور مصلی کے درمیان کوئی چیز حائل ہو۔

(۲) ایک رکعت امام کے ساتھ مل جانے کا غالباً گمان ہو۔

(۱) احادیث کے مطالعہ سے پتہ چلتا ہے کہ فجر کی نماز کی سنتوں کی تاکید باقی سنتوں کے مقابلہ میں بہت زیادہ ہے۔ (آثار السنن ج ۲ ص ۲۲، ج ۲ ص ۲۹)

(۲) نماز فجر کے بعد نوافل پڑھنا منع ہے (آثار السنن ج ۲ ص ۲۷، ۲۸)
تو اگر یہ سنتیں پہلے نہ پڑھی جائیں تو وقت میں پڑھنے کا موقع ہی نہ رہا۔

(۳) **عدم قضاء سنة من غير تبعية الفرض** (معارف السنن ج ۴ ص ۴۷)

اس لئے احناف نے دلائل میں تطبیق کی ایسی کوشش کی کہ تطبیق بھی ہو جائے اور تمام فضیلتیں بھی حاصل ہو جائیں۔

(۱) حدیث ابی ہریرہ میں جو آتا ہے **اذا اقیمت الصلوة فلا صلوة الا المکتوبة** (مسلم ج ۱ ص ۲۴۷) اس کے مرفوع اور موقوف ہونے میں اختلاف ہے امام ترمذی فرماتے ہیں زکریا بن اسحاق، ایوب، ورقا بن عمر، زیاد بن سعد، اسماعیل بن مسلم اور محمد بن حجارہ، اس کو عمرو بن دینار عن عطا بن یسار عن ابی ہریرہ مرفوع روایت کرتے ہیں اور حماد بن زید اور سفیان بن عیینہ، عمرو بن دینار سے موقوف روایت کرتے ہیں والمرفوع اصح حماد بن سلمہ (کتاب الام ج ۱ ص ۱۲۶، وحاشیہ الام ج ۱ ص ۱۲۹، ابن علیہ عند ابن ابی شیبہ، ابراہیم بن اسماعیل بن

مجمع عندابن ابی حاتم (معارف السنن ج ۴ ص ٦٦، ٦٧) بھی اس کوموقوف روایت کرتے ہیں محمد بن طاہر مقدسی نے بھی اسے موقوف ہی قرار دیا ہے (تذکرۃ الموضوعات ص ٦) اسی اختلاف کی وجہ سے امام بخاری نے صحیح میں اس کوسنداً روایت نہیں کیا۔ غالباً اسی اختلاف کو مد نظر رکھتے ہوئے اس کو ترمذی نے صحیح کی بجائے حسن قرار دیا ہے۔ (۲) پھر خود ابو ہریرہ سے بسند صحیح لاتدعوا رکعتی الفجر ولوطردتکم الخیل (آثار السنن ج ۱ ص ۲۹) مروی ہے (۳) اور حضرت ابو ہریرہ سے ہی مرفوعاً **من ادرك ركعة من الصلوة فقد ادرك الصلوة** (مسلم ج ۱ ص ۲۲۱) (۴) اوران سے ہی مرفوعاً مروی ہے **اذا كنتم في المسجد فنودي بالصلاة فلا يخرج احدكم حتى يصلي (رواه احمد رجاله رجال الصحيح، مجمع الزوائد ج۲ ص۵)** توان سب احادیث کوجمع کرلیا گیا جس سے یہ مسئلہ نکلا کہ مسجد کے باہر یا درمیان میں کوئی چیز حائل ہوتو ایک رکعت مل سکنے کی صورت میں فجر کی سنتیں ادا کر کے جماعت میں شامل ہوجائے تو سنتیں پڑھے تاکہ **لو طردتكم الخيل** کی مخالفت نہ ہو بعض نے بواسطہ **مسلم بن خالد زنجي عن عمرو بن دينار ولا ركعتي الفجر** روایت کیا ہے لیکن اس کی سند میں جو مسلم بن خالد ہے وہ یحییٰ بن دینار کے سات شاگردوں پر زیادتی کر رہا ہے۔ (آثار السنن ج ۲ ص ۳۰) اس کے برعکس بیہقی نے **بطريق ليث بن سعد عن عطاء عن ابي هريره ان رسول الله صلى الله عليه وسلم قال اذا اقيمت الصلوة فلا صلوة الا المكتوبة الا ركعتي الفجر** بھی روایت کیا ہے۔ البتہ اس کی سند میں حجاج بن نصیر مختلف فیہ ہے۔ (میزان ج ۱ ص ۴٦۵) اور عباد بن کثیر الرملی مختلف فیہ ہے۔ (میزان ج ۲ ص ۳۷۰)

عبداللہ بن مالک بن بحینہ کی روایت (بخاری ج ۱ ص ۹۱، مسلم ج ۱ ص ۲۴۷) پر ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم حجرہ سے جماعت کے لئے مسجد میں آتے تھے آپ نے مسجد میں ہی کسی کونماز پڑھتے دیکھا اور فرمایا **لا تجعلوا هذه مثل صلاة الظهر قبلها وبعدها**

اجعلوا بيتهما فصلاً (مسند احمد ج ا ص ۲۱۹، مسند احمد ج ۵ ص ۳۴۵) اور مسلم میں دوسری جگہ ہے فان رسول الله صلى الله عليه وسلم امرنا ان لا نوصل صلوة بصلاة (مسلم ج ا ص ۲۸۸) در بصرة لعموم اللفظ لا لخصوص المورد ہم بھی یہی کہتے ہیں کہ بالکل جماعت کے ساتھ وصل نہ ہو بلکہ فاصلہ پر پڑھی جائیں۔

**عن عبدالله عمر قال سمعت رسول الله صلى الله عليه وسلم يقول لا صلاة لمن دخل المسجد والامام قائم يصلى فلا ينفرد وحده بصلوة ولكن يدخل مع الامام فى الصلوة.**

**(رواه الطبرانى فى الكبير وفيه يحيىٰ بن عبد الله الباهلى وهو ضعيف، مجمع الزوائد ج۲ ص۷۵)**

حضرت عبداللہ بن عمرؓ مسجد سے باہر سنتیں پڑھ لیتے تھے اور مسجد میں آ کر جماعت میں مل جاتے تھے۔ (آثار السنن ج ۲، ص ۳۱، ۳۲، ۳۳)

**عن انس خرج النبى صلى الله عليه وسلم اقيمت الصلاة فرأى ناسًا يصلون ركعتين بالعجلة فقال أصلاتان معاً فنهى ان يصلى فى المسجد اذا اقيمت الصلاة** (عمدة القاری ج ۲ ص ۳۰) اور تعلیقاً پڑھنا بھی (حاشیہ بخاری ص ۹۱) اپنا عمل پڑھنے کا تھا۔ (آثار السنن ج ۲ ص ۳۳) ابوموسیٰؓ نے منع روایت کرتے ہیں۔ (آثار السنن ۲ ص ۳۰) مگر حضرت ابن مسعودؓ نے ان کے سامنے استطوانہ کی اوٹ میں سنتیں پڑھیں تو انہوں نے منع نہیں فرمایا۔ (آثار السنن ج ۲ ص ۳۲، ۳۳)

معلوم ہوا ان کے نزدیک منع کی روایت ساتھ جماعت کے پڑھنے پر محمول ہے۔ عبداللہ بن سرجس کی روایت بھی فى ناحية المسجد جماعت سے متصل پر محمول ہوگی عہد صحابہ وتابعین میں مدینہ میں حضرت عمرؓ کے زمانہ میں عام لوگ یہ سنتیں پڑھتے تھے خود حضرت ابن عمرؓ پڑھتے تھے کسی نے انکار نہ کیا مکہ میں ابن عباسؓ کوفہ میں ابن مسعودؓ بصرہ میں حسن بصریؒ

وغیرہ پڑھتے تھے مگر کوئی انکار نہ کرتا تھا۔ (راجع طحاوی شرح معانی الآثار) بلکہ جو احادیث منع والی ہیں ان میں عہد نبوت میں سنتیں پڑھنے کا عام ذکر ملتا ہے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم صرف ساتھ مل کر پڑھنے سے منع فرماتے تھے ایک بھی حدیث موجود نہیں ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے کسی اوٹ میں پڑھنے والے کو منع کیا ہو۔ جو جماعت کا ثواب بھی پا لے۔اخرج احمد فی سندہ حدثنی عبداللہ حدثنی ابو سعد و حسین بن محمد قالا حدثنا اسرائیل عن ابی اسحاق عن الحارث عن علیؓ قال کان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یصلی رکعتی الفجر عند الاقامة. واخرج ابن ماجه فی باب ماجاء فی رکعتین قبل الفجر من طریق شریك عن ابی اسحاق عن الحارث عن علیؓ قال کان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم الرکعتین عند الاقامة (حارث الدعور میزان الاعتدال ج۱ص۴۳۵) ترمذی کتاب الزکوة باب ما جاء فی زکوة الذهب والورق (ج۱ص۱۱۳) معلوم ہوا کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے عمل سے سنت فجر پڑھ کر نمونہ پیش فرما دیا۔ صحابہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ میں بھی پڑھتے تھے آپ صرف ساتھ مل کر پڑھنے سے روکتے تھے اور خلافت راشدہ و خیر القرون میں بلا نکیر اس پر عمل جاری تھا۔

اعتراض نمبر۲۲:

## حلالہ کی لعنت

حلالہ کرنے والا ملعون ہے:

عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ ابْنِ مَسْعُوْدٍ قَالَ لَعَنَ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الْمُحَلِّلَ وَالْمُحَلَّلَ لَهٗ. (دارمی، ابن ماجہ)

''عبداللہ بن مسعودؓ روایت کرتے ہوئے کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے لعنت فرمائی حلالہ کرنے والے پر، اور جس کے لیے حلالہ کیا جائے۔''

جس عورت کو باقاعدہ تین طلاقیں دے دی جائیں وہ عورت اب طلاق دہندہ کے ساتھ رجوع نہیں کرسکتی۔ نکاح بھی نہیں کرسکتی، ہاں عدت کے بعد اپنی مرضی سے کسی اور شخص کے ساتھ نکاح کرے، وہ شخص چھ مہینے، سال دو سال چار سال کے بعد کسی وجہ سے طلاق دے دے جیسے پہلے نے دی تھی یا مر جائے تو اب یہ عورت عدت گزار کر اگر چاہے تو پہلے شوہر کے ساتھ نکاح کرسکتی ہے۔ اس عورت پر کوئی زور نہیں، دباؤ نہیں۔ پہلے خاوند کے ساتھ نکاح کرنے کی یہ جائز صورت ہے۔

اس کے سوا ایک حیلہ وضع کیا گیا ہے جس کو حلالہ کہتے ہیں۔ اس کی یہ صورت ہے کہ طلاق والی عورت کے ساتھ ایک شخص کا ایک رات کے لیے اس شرط پر نکاح کر دیتے ہیں کہ وہ صحبت کرنے کے بعد اسے طلاق دے دے گا تاکہ تین طلاق بیک بارگی دینے والے کے لیے یہ عورت حلال ہو جائے۔ ایسا حلالہ کرنے کا فعل کرنے والے اور کرانے والے کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ملعون فرمایا ہے۔

حلالہ کرنے والا اُسے کہتے ہیں جو اس نیت سے عورت سے ایک رات کے لیے نکاح کرے کہ وہ اس سے صحبت کر کے دوسرے دن طلاق دے کر پہلے خاوند کے لیے حلال کر دے گا۔

یاد رہے کہ دین اللہ نے اتارا ہے۔ یہ اللہ کا کام ہے یا اللہ کے حکم اور وحی سے اس کے رسولؐ کا منصب ہے کہ کسی کام کو حلال کرے یا حرام کرے۔ کسی امتی کے لئے ہرگز یہ اجازت نہیں ہوسکتی کہ دینِ اسلام میں کسی امر کو حرام کرے یا حلال کرے۔ ارشاد خداوندی ہوتا ہے:

اتَّخَذُوْٓا اَحْبَارَهُمْ وَرُهْبَانَهُمْ اَرْبَابًا مِّنْ دُوْنِ اللّٰهِ (التوبہ:۳۱)

''پکڑا انہوں (یہود و نصاریٰ) نے اپنے علماء اور مشائخ کو رب اللہ کے سوا۔''

جب حضرت عدی رضی اللہ عنہ مسلمان ہوئے تو انہوں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم

سے مذکورہ آیت کا مطلب پوچھا کہ عیسائیوں نے اپنے علماء ومشائخ کو کیوں کر رب بنایا تھا۔اس کے جواب میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

جب وہ (علماء ومشائخ) لوگوں کے لیے کسی چیز کو (بلا دلیل صرف اپنی رائے سے) حلال کر دیتے تھے تو لوگ حلال جان لیتے تھے اور جب وہ ان کے لیے کسی چیز کو (بلا دلیل صرف اپنی رائے سے) حرام کر دیتے تھے تو لوگ حرام مان لیتے تھے۔ (ترمذی شریف)

یہود ونصاریٰ کا اپنے علماء اور مشائخ کو اللہ کے سوا رب بنانے کا یہ مطلب ہوا کہ لوگ ان کے حلال کردہ یا حرام کردہ امور کو مان لیتے تھے۔ پس اللہ تعالیٰ کے دین میں اپنی مرضی سے چیزوں کو حلال یا حرام کرنا بڑا جرم ہے!

کسی کی جوان لڑکی کو جو مرد بار بار دیکھے یا گلی کوچہ میں اسے دیکھنے کے لئے بار بار جائے تو لوگ اس کو بے حیا اور بدمعاش کہیں گے، اور اگر وہ باز نہ آئے تو شاید جوتے بھی کھائے گا لیکن جب والدین اللہ کے حکم اور رسول رحمت صلی اللہ علیہ وسلم کی سنت کے مطابق اپنی لڑکی کا نکاح کرتے ہیں تو خوشی خوشی اپنی لڑکی کو ایک مرد (جو پہلے غیر محرم اور اجنبی تھا) کے حوالے کر دیتے ہیں، اب اس مرد اور عورت کا آپس میں ملنا جلنا سب کچھ نیکی اور ثواب بن جاتا ہے...... کیوں؟ اس لیے کہ یہ اللہ کے حکم اور اس کے سچے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی سنت کے ماتحت ہوا ہے۔ دیکھا وہی کام جو پہلے خدا کی نافرمانی کے سبب بے حیائی اور بدمعاشی تھا۔ اب خدا کی اطاعت اور رسول رحمت صلی اللہ علیہ وسلم کی سنت کے اوپر عمل کرنے سے نیکی، پرہیزگاری اور معاشرے کی نیک نامی کا موجب بن گیا ہے۔ پس کسی امر کو حلال یا حرام بنانا خدا اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کا کام ہے، کسی اور کا نہیں۔

حلالہ بھی ایک حیلہ وضع کیا گیا ہے کہ بیک بارگی تین طلاق دینے والا اگر پھر اس مطلقہ کو بیوی بنانا چاہے تو ایک شب کے لیے دوسرے مرد سے نکاح کر دیتا ہے۔ اس غرض سے کہ وہ اس کو خلوت صحیحہ کے بعد طلاق دے کر پہلے خاوند کے لئے حلال کرے۔ یہ فعل سراسر فرمان

رسولؐ کے خلاف اور حیا کے سخت منافی ہے۔ اسی لیے تو حضورؐ نے محلل اور محلل لہٗ کوملعون فرمایا ہے۔

لیکن بعض اسلام کی روح کو مجروح کرنے والے ایسے مفتی بھی ہیں جو کہتے ہیں:

فَاِنْ طَلَّقَهَا بَعْدَ وَطْيِهَا حَلَّتْ لِلْاَوَّلِ (ہدایہ)

پھر اگر حلالہ کرنے والے نے صحبت کے بعد اس عورت کو طلاق دے دی تو وہ پہلے شوہر کے لیے حلال ہو جائے گی حالانکہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے:

لَعَنَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الْمُحَلِّلَ وَالْمُحَلَّلَ لَهٗ ''کہ حلالہ کرنے والا اور جس کے لیے حلالہ کیا جائے، دونوں ملعون ہیں۔'' (دارمی، ابن ماجہ)

اسلام دنیا میں رحمت کا پیام ہے۔ اسلام جن کے اوپر خدا کی طرف سے نازل ہوا، وہ رحمت للعالمینؐ ہیں: صلی اللہ علیہ وسلم۔ دیکھئے! خدا تعالیٰ نے قرآن میں طلاق دینے کا طریقہ (اشد ضرورت کے وقت) یہ بتایا ہے کہ یکے بعد دیگرے تین طلاقیں تین مہینوں میں دو، اور پہلی دو طلاقوں میں رجوع کا موقع دیا ہے۔ اگر دو ماہ میں رجوع نہیں ہوا تو پھر تیسرے ماہ تیسری طلاق دینے سے عورت کا تعلق پورے طور پر ختم کر دیا ہے۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اسی لئے یکبارگی تین طلاق دینے کو قرآن کے ساتھ استہزا فرمایا ہے اور اس کام پر غضبناک ہوئے ہیں۔ (ملاحظہ ہو مشکوٰۃ شریف)

پھر اگر کوئی نادانی سے بیک وقت تین طلاق دے دے تو حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے ان تین طلاقوں کو ایک ہی طلاق شمار کیا ہے۔

عن ابن عباس قال کان الطلاق علی عهد رسول الله صلی الله علیه وسلم وابی بکر وسنتین من خلافة عمر طلاق الثلاث واحدة (صحیح بخاری)

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی زندگی میں، اور حضرت ابوبکرؓ کی پوری خلافت میں، اور حضرت عمرؓ کے ابتدائی دو برس میں (یکبارگی) تین طلاقیں ایک شمار کی جاتی تھیں۔''

غور فرمائیں! کہ بیک بارگی تین طلاقیں جب ایک طلاق کے حکم میں ہیں اور پھر بہ آسانی نبی رحمتؐ کے حکم سے رجوع ہوسکتا ہے تو پھر اس حلالہ کے ایجاد کرنے کی کیا ضرورت رہی! پھر سنیں! کہ کسی شخص کے کہنے پر اس ایجادی حلالہ کے نزدیک نہ پھٹکیں۔ حضور انورؐ نے لَعَنَ اللّٰهُ الْمُحَلِّلَ وَالْمُحَلَّلَ لَهٗ فرمایا ہے کہ حلالہ کرنے والا اور جس کے لیے حلالہ کیا جائے۔ دونوں ملعون ہیں۔ (ابن ماجہ)

ہمارے پاس آج تک چالیس سے زیادہ ایسے اشخاص آچکے ہیں۔ جنہوں نے کہا کہ وہ بیک بارگی تین طلاق دے چکے ہیں اور اب رجوع کرنا چاہتے ہیں، لیکن بعض علماء کہتے ہیں کہ حلالہ کرو پھر نکاح کرو لیکن ان کی ضمیر اس قابل شرم حلالہ کی اجازت نہیں دیتی۔

ہم نے ان کو رسول رحمت صلی اللہ علیہ وسلم کی حدیث میں پناہ دی تین طلاقوں کو ایک رجعی قرار دے کر ان کے اجڑے گھروں کو بسایا۔ اور وہ اسلام کی خوبیوں کا گن گاتے اور نبی رحمتؐ کے لئے اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ کہتے ہوئے خوش وخرم ہیں۔

بھائیو! ہم اسی لئے بار بار عرض کرتے ہیں کہ جامد تقلید چھوڑ دو اور امتیوں کی صرف وہ باتیں مانو جو حدیث کے مطابق ہوں اور جو نہ ہوں وہ چھوڑ دو۔ اب تھوک دو اس حلالہ کو اور توبہ کرو اس طومار سے جو احادیث سید الکونین صلی اللہ علیہ وسلم کے خلاف ہو۔ تحقیق کے اجالے میں آؤ اور شاہراہ ہادی عالم صلی اللہ علیہ وسلم پر چل کر قبول رسالت کی ذمہ داریاں پوری کرو۔

بادہ و خون جگر بیک کس نہ دہند
کہ بیک دست محل است دو ساغر گیرند

(سبیل الرسول ص ۲۶۴ تا ۲۶۹، شمع محمدی ص ۹۷، فتح المبین علی رد مذاہب المقلدین ص ۱۳۳، اختلاف امت کا المیہ ص ۶۳، احادیث نبویہ اور فقہ حنفیہ ص ۴۸، مقلدین ائمہ کی عدالت میں ص ۲۱۷)

جواب:

حکیم صاحب نے اس مسئلے کو حدیث کے خلاف ثابت کرنے کے لئے فقہ کا اختلاف والا عنوان قائم نہیں کیا حالانکہ پیچھے تمام مسلوں میں فقہ کا اختلاف عنوان والا قائم کیا مگر اس مسئلہ میں نہیں۔

حکیم صاحب نے صرف لفظ حلالہ پر اعتراض کیا ہے حالانکہ حلالہ کا مطلب ہے حلال ہونا یعنی وہ عورت جس کو تین طلاقیں دی گئی۔ اب وہ اپنے خاوند کے لئے حرام ہوگئی ہے اگر پھر دوبارہ وہ نکاح کرنا چاہے تو اس کا کیا طریقہ ہے اور وہ عورت پہلے خاوند کے لئے کس طرح حلال ہوسکتی ہے۔ قرآن نے اس کا طریقہ بتایا ہے۔

حلالہ کا حکم قرآن میں:

فَاِنْ طَلَّقَهَا فَلاَ تَحِلُّ لَهٗ مِنْۢ بَعْدُ حَتّٰى تَنْكِحَ زَوْجًا غَيْرَهٗ فَاِنْ طَلَّقَهَا فَلاَ جُنَاحَ عَلَيْهِمَا اَنْ يَّتَرَاجَعَا اِنْ ظَنَّا اَنْ يُّقِيْمَا حُدُوْدَ اللّٰهِ وَتِلْكَ حُدُوْدُ اللّٰهِ يُبَيِّنُهَا لِقَوْمٍ يَّعْلَمُوْنَ (پ۲، سورۃ بقرہ آیت نمبر ۲۳۰)

ترجمہ۔ پھر اگر اس نے طلاق دے دی عورت کو (یعنی تیسری مرتبہ) پس اس کے بعد اس کے لئے حلال نہیں ہے یہاں تک وہ اس کے علاوہ کسی خاوند کے ساتھ نکاح کرے، پھر اگر اس نے بھی طلاق دے دی اس عورت کو تو کوئی گناہ نہیں ہے ان دونوں پر کہ رجوع کریں اگر وہ گمان کریں کہ وہ اللہ کی حدوں کو قائم رکھیں گے اور یہ اللہ کی حدیں ہیں جنہیں اللہ تعالیٰ اس قوم کے لئے بیان کرتا ہے جو علم رکھتے ہیں۔

اس آیت میں فَلاَ تَحِلُّ لَهٗ کے الفاظ سے حلالہ کا لفظ ماخوذ ہے کہ وہ عورت پہلے خاوند کے لئے حلال ہو جاتی ہے۔

حلالہ کی دو قسمیں:

حلالہ مشروط اور حلالہ غیر مشروط

پہلی قسم جو اللہ تعالی نے اس آیت میں بیان کی ہے اور یہ ہی ہمارا اہلسنت والجماعت کا مسلک ہے اور یہ بات خود حکیم صاحب کے ہاں بھی مسلّم ہے۔ چنانچہ حکیم صاحب نے ص ۲۶۴ سطر نمبر ۸ سے سطر نمبر ۱۴ تک یہ صورت بیان کی ہے اور آخر میں لکھتے ہیں یہ جائز صورت ہے۔

دوسری قسم، یعنی حلالہ مشروط جو حکیم صاحب نے ص ۲۶۴ سطر نمبر ۱۵ سے ۲۰ تک بیان کی ہے اور اس ہی کو صرف وہ حلالہ تصور کرتے ہیں۔

حکیم صاحب کی یہ بد دیانتی ہے حالانکہ حلالہ کا لفظ عام ہے پہلی صورت بھی حلالہ ہے اور دوسری صورت بھی حلالہ ہے مگر حکیم صاحب عوام کو دھوکہ دینے کے لئے صرف دوسری صورت ہی کو حلالہ فرما رہے ہیں اور اس مشروط حلالہ کو حنفی مذہب قرار دے رہے ہیں جو سراسر جھوٹ ہے۔

## حنفی مسلک ملاحظ فرمائیں:

اہل سنت والجماعت حنفی مسلک کے مستند عالم دین اور مشہور مفسر قرآن حضرت مولانا صوفی عبدالحمید خان سواتی رحمہ اللہ بانی مدرسہ نصرۃ العلوم گوجرانوالہ نے اپنی تفسیر معالم العرفان فی دروس القرآن تفسیر سورۃ بقرہ حصہ دوم کے ص ۴۰۳ پر ایک سرخی قائم کی ہے۔ ''مشروط نکاح'' اس کے بعد لکھتے ہیں۔

اس وقت مروجہ حلالہ کی جو صورت ہے وہ کبیرہ گناہ کا ارتکاب ہے۔ یہ حلالہ مشروط نکاح کی صورت میں کیا جاتا ہے۔ جب دیکھتے ہیں کہ اب رجوع کی کوئی صورت باقی نہیں رہی تو کسی دوسرے شخص کے ساتھ اس شرط پر نکاح کر دیا کہ وہ طلاق دے دے گا اور پھر پہلے خاوند سے نکاح ہو سکے گا اگر چہ اس طرح قانونی جواز تو پیدا ہو جاتا ہے مگر اس شرط کے تحت نکاح کرنا گناہ کبیرہ ہے۔ ایسے حلالے پر لعنت کی گئی ہے۔

لَعَنَ اللّٰہ المحلل والمحلل لَہٗ

حضور علیہ السلام نے فرمایا حلالہ کرنے والے اور جس کے لئے کیا گیا دونوں پر اللہ تعالیٰ کی لعنت ہو۔

(۲) مشہور عالم دین حکیم الامت حضرت مولانا شاہ اشرف علی تھانوی حنفی کا حوالہ:

آپ اپنی مشہور زمانہ کتاب بہشتی زیور حصہ چہارم باب تین طلاق دینے کا بیان ص ۵۶ مطبوعہ ناشران قرآن لمیٹڈ اردو بازار لاہور میں لکھتے ہیں:

مسئلہ نمبر۴: اگر دوسرے مرد سے اس شرط پر نکاح ہوا کہ صحبت کر کے چھوڑ دے گا تو اس اقرار لینے کا کچھ اعتبار نہیں۔ اس کو اختیار ہے چھوڑے یا نہ چھوڑے اور جب جی چاہے چھوڑے اور یہ اقرار کر کے نکاح کرنا بہت گناہ اور حرام ہے اللہ تعالیٰ کی طرف سے لعنت ہوتی ہے لیکن نکاح ہو جاتا ہے تو اگر اس نکاح کے بعد دوسرے خاوند نے صحبت کر کے چھوڑ دیا یا مر گیا تو پہلے خاوند کے لئے حلال ہو جائے گی۔ (شامی ج۲ص ۸۸۹)

ناظرین کرام یہ ہے حنفی مسلک حکیم صاحب کو کیا ضرورت پڑی تھی کہ وہ صحیح بات نقل کرے۔ ہم نے صرف دو حوالے دیئے ہیں اس پر ہم کافی حوالے پیش کر سکتے ہیں مگر انصاف کے لئے اتنا بھی کافی ہے۔

# ہدایہ کے ایک سو مسائل
# کی تحقیق

﴿حصہ اول﴾

افادات

**اکابر اہل سنت**

جمع وترتیب

**پیر جی سید مشتاق علی**

ناشر

پیر جی سید عبدالمبین

محلّہ گوبندگڑھ گلی نمبر ۸ مکان نمبر C/36 کالج روڈ، گوجرانوالہ

| | |
|---|---|
| نام کتاب | ہدایہ کے ایک سو مسائل کی تحقیق |
| جمع وترتیب | پیر جی سید مشتاق علی شاہ |
| کمپوزنگ وڈیزائننگ | ماہیر گرافکس گوجرانوالہ |
| صفحات | 112 |
| قیمت | |
| طباعت | اگست 2023ء |

# فہرست مضامین

# ﴿باب اول﴾

## مصنف ہدایہ امام مرغینانیؒ کا مختصر تعارف

المرغینانی جو صاحب ہدایہ کے لقب سے معروف ہیں، اطراف واکناف عالم میں انتہائی قدر ومنزلت اور مسلمہ حیثیت کے حامل فقیہ کے طور پر جانے جاتے ہیں۔ آپ اپنے علمی تجربہ اور فقہی ثقاہت وبصیرت کی بنا پر متاخرین علماء احناف میں سرخیل کا درجہ رکھتے ہیں۔ آپ نے فقہ وقانون کی دنیا میں بڑی نادرالوجود اور شاہکار تصانیف بطور یادگار چھوڑی ہیں۔ جو اپنے استناد اور افادیت کی وجہ سے کوئی نظیر نہیں رکھتیں لیکن فقہ حنفی کی شہرہ آفاق کتاب ''الہدایہ'' نے آپ کی علمی عظمت وجلالت کو ایسی لازوال حیثیت عطا کر دی ہے کہ عوام و خواص آج تک المرغینانی کو ان کے اصل نام کے بجائے ان کی کتاب الہدایہ کی نسبت سے یاد کرتے ہیں۔

### مولد ومسکن:

آپ کا مولد ومسکن مرغینان ہے جو ماوراء النہر کے علاقے میں واقع ولایت فرغانہ کا ایک شہر ہے۔ وادی فرغانہ میں سے ایک روسی دریا آب سیحون گزرتا ہے اور یہ شہر مرغینان اور اس کے جنوب میں واقع ہے (دائرۃ المعارف ج۱۵ ص۲۷۷) صاحب ہدایہ اسی شہر کی نسبت سے مرغینانی کہلاتے ہیں آپ حضرت ابوبکر صدیقؓ کی اولاد میں سے ہیں۔ (حدائق الحنفیہ)

### پیدائش:

مرغینانیؒ کی ولادت ۸ رجب ۵۱۱ھ کو پیر کے روز بعد نماز عصر ہوئی۔

(مقدمہ ہدایہ عبدالحئی لکھنوی ص۱)

نام علی

کنیت ابوالحسن

لقب برہان الدین

## سلسلہ نسب:

سلسلہ نسب اس طرح ہے ابوالحسن علی بن ابی بکر بن عبدالجلیل بن الخلیل بن ابی بکر حبیب سے ہوتا ہوا حضرت ابوبکرؓ تک پہنچتا ہے۔

## تعلیم:

صاحب ہدایہ نے اپنے دور کے ان اساطین امت سے علوم کی تحصیل کی تھی جو ہر فن میں مرجع خلائق تھے یہاں پر چند خاص اساتذہ کے اسماء گرامی نقل کئے جاتے ہیں۔

## اساتذہ کرام:

(۱) مفتی الثقلین: نجم الدین ابوحفص عمر بن محمد بن احمد بن اسماعیل بن لقمان النسفی متوفی ۵۳۷ھ ان سے ان کی بعض تصانیف پڑھی ہیں اور مسندات خصاف کا سماع کیا ہے۔

(۲) ابواللیث احمد بن ابی حفص عمر النسفی متوفی ۵۴۷ھ۔

(۳) ابوالفتح محمد بن عبدالرحمٰن بن ابی بکر بن محمد بن ابی توبہ الکشھیمتی المروزی۔ ان سے صحیح بخاری کا اکثر حصہ پڑھا ہے۔

(۴) ضیاء الدین محمد بن الحسین بن ناصر بن عبدالعزیز البندنجی تلمیذ علاؤالدین سمرقندی مؤلف تحفۃ الفقہاء ان سے فقہ پڑھا ہے اور صحیح مسلم کی اجازت حاصل کی ہے۔

(۵) محمد بن الحسین بن مسعود بن الحسن، ان سے امام طحاوی کی شرح معانی الآثار کی اجازت حاصل کی ہے۔

(۶) شیخ الاسلام ضیاء الدین ابومحمد صاعد بن اسعد بن اسحاق بن محمد بن امیرک المرغینانی

ان سے مرغینان میں ترمذی شریف پڑھی ہے۔

(۷) شیخ عثمان بن ابراہیم بن علی بن نصر بن اسماعیل الخواقندی۔ ان سے کچھ فقہی مسائل پڑھے ہیں۔

(۸) ابوالبرکات صفی الدین عبداللہ بن محمد بن الفضل بن احمد بن احمد بن محمد الصاعدی الفرادی۔ان سے نیشاپور میں بالمشافہ اجازت مطلقہ ملی ہے۔

(۹) ابومحمد حسام الدین عمر بن عبدالعزیز بن عمر بن مازہ مشہور بصدر الشہید متوفی ۵۳۶ھ

(۱۰) تاج الدین احمد بن عبدالعزیز بن عمر بن مازہ مشہور بصدر السعید تاج الدین نے فقہ حاصل کی اپنے باپ عبدالعزیز سے انہوں نے امام شمس الائمہ سرخسی صاحب مبسوط سے انہوں حلوائی سے انہوں نے ابی علی نسفی سے انہوں نے ابی بکر محمد بن فضل سے انہوں نے سبز مونی سے انہوں نے ابی عبداللہ سے انہوں نے اپنے باپ سے انہوں نے امام محمد سے انہوں نے امام ابوحنیفہ نعمان بن ثابت سے۔

(۱۱) قوام الدین احمد بن عبدالرشید بن الحسین البخاری متوفی ۵۹۹ھ۔قوام الدین کے والد صاحب خلاصۃ الفتاویٰ ہیں۔

(۱۲) ابوعمرو عثمان بن علی بن محمد بن محمد بن علی البیکندی المتوفی ۵۵۲ھ۔شاگرد شمس الائمہ سرخسی۔

(۱۳) ابوشجاع ضیاء الاسلام عمر بن محمد بن عبداللہ البلخی البسطامی)

(۱۴) شیخ الاسلام بہاء الدین علی بن محمد بن اسماعیل بن علی بن احمد بن محمد اسحاق السمرقندی الاسیجابی متوفی ۵۳۵ھ

(۱۵) ابوعبداللہ محمد بن عبدالرحمٰن البخاری متوفی ۵۴۶ھ۔

(۱۶) ظاہر الدین ابوالمحاسن الحسن بن علی بن عبدالعزیز بن عبدالرزاق المرغینانی۔

## جامع علوم:

ان محترم ومقدس ہستیوں کے فیضان صحبت نے آپ کو کشور علم وفضل کا تاجدار بنادیا تھا

جس کی مکمل تصویر صاحب جواہر مضیہ نے اس طرح کھینچی ہے جس میں ان کے چہرہ فضل و کمال کا ایک ایک خدوخال نمایاں ہو جاتا ہے۔ وہ فرماتے ہیں:

مرغینانی اپنے وقت کے امام، فقیہ، حافظ، محدث، مفسر، جامع علوم، ضابط فنون، متقن، محقق، مرقق، نظار، زاہد، اور فاضل، ماہر اصولی ادیب، شاعر تھے۔ علم اور ادب میں آپ کی مثل آنکھوں نے کوئی شخص نہیں دیکھا۔

## آپ کی مدح سرائی:

آپ کی بزرگی اور تقدیم کا آپ کے معاصرین مثل امام فخر الدین قاضی خاں اور محمود بن احمد بن عبدالعزیز مؤلف محیط و ذخیرہ اور شیخ زین الدین ابونصر احمد بن محمد بن عمر عتابی اور ظہیر الدین محمد بن احمد بخاری مؤلف فتاویٰ ظہیریہ وغیرہم نے اقرار کیا ہے۔

## سفر حج:

مرغینانی نے ۵۴۴ھ میں نے حج اور زیارت روضہ رسول صلی اللہ علیہ وسلم کا شرف حاصل کیا۔

## صاحب ہدایہ کا عالی مقام:

ابن کمال پاشا نے آپ کو اصحاب ترجیح (یعنی مجتہد مقید جن کی کارگزاری صرف اتنی ہی ہوتی ہے کہ صاحب مذہب سے جو مختلف روایتیں ہوں ان میں سے کون سی افضل ہے اور کون سی مفضول اس کو بتاتے ہیں۔

لیکن اکثر علماء نے اس پر یہ اعتراض کیا ہے کہ آپ کی شان قاضی خاں سے کم نہیں ہے چنانچہ خود قاضی خاں اور زین الدین عتابی سے منقول ہے کہ صاحب ہدایہ فقہ میں اپنے ہم عصروں پر فوقیت رکھتے تھے بلکہ اپنے اساتذہ سے بھی سبقت لے گئے تھے۔ نیز نقد دلائل و استخراج مسائل کا جو ملکہ آپ کو حاصل ہے وہ محتاج بیان نہیں پس انصاف یہ ہے کہ آپ کو

مجتہدین فی المذہب کے زمرہ میں شمار کیا جائے جس میں امام ابو یوسف اور امام محمد تھے۔

درس وتدریس اور شاگرد:

باب افادہ ودرس بہت وسیع تھا۔ شیخ الاسلام جلال الدین محمد نظام الدین عمر، شیخ الاسلام عماد الدین بن ابی بکر، شمس الائمہ عمر بن عبدالستار بن محمد کردری، جلال الدین محمود بن الحسین، شیخ الاسلام الاشتروتنی، برہان الاسلام زرنوجی، قاضی القضاۃ محمد بن علی بن عثمان سمرقندی جیسے آفتاب ومہتاب آپ ہی کے دامن تربیت سے فیضیاب ہیں صاحب جواہر مضیہ نے قاضی عمر بن محمد کے حالات میں بحوالہ صاحب ہدایہ لکھا ہے آپ فرماتے ہیں کہ یہ میرے پاس رشدان سے تحصیل فقہ کے لیے آئے اور ایک مدت تک میرے درس وظائف کی پوری پابندی کرتے رہے، جب واپسی کا ارادہ کیا تو میرے پاس یہ اشعار لکھے۔

ایاذ الذی فاق الانام جمیعها وحاز اسالیب العلی والحامد

وانت عدیم المثل لازلت باقیا وانت جمیع الناس فی ثوب واحد

وانت الذی علمتنی سور العلے وانت الذی ربیتنی مثل واحد

ارید ارتحالا من ذراك ضرورة فهل منك اذن یا كبیر الا ماجد

فان طال اباك الغریب ببلدة فلا بدیو ما ان یكون بعائد

حاشیہ غایہ ج ۳ ص ۱۹۴ پر ہے کہ سب سے پہلے ہدایہ کتاب خود اس کے مصنف سے علامہ شمس الائمہ کردری نے پڑھی۔ برہان الاسلام زرنوجی تلمیذ صاحب ہدایہ نے اپنی کتاب تعلیم المتعلم کی فصل ثانی میں لکھا ہے کہ ہمارے امام اجل صاحب ہدایہ نے یہ شعر مجھ کو سنائے۔

فساد كبیر عالم متهمتك واكبر منه جاهل متسنك

هما فتنة فی العلمین عظیمة لمن بهما فی دینه متمسك

نیز فرماتے ہیں کہ صاحب ہدایہ نے کہا

طالب علم کو چاہیے کہ سستی نہ کرے کیونکہ یہ اس کے تحصیل علم کے لئے بڑی آفت ہے۔

نیز فرماتے ہیں کہ صاحب ہدایہ نے یہ بھی فرمایا تھا۔

کہ طالب کو چاہیے کہ امام اعظم کی کتاب وصیت کو حاصل کرے جو انہوں نے واسطے یوسف بن خالد کے، جب کہ وہ اپنے اہل کے پاس واپس آئے تھے لکھی تھی۔

زرنوجی مزید فرماتے ہیں۔

جب میں اپنے شہر کو واپس آیا تو میرے استاذ نے مجھ کو کتاب وصیت کے نقل کرنے کا حکم دیا پس میں نے اس کو لکھا۔

زرنوجی نے فصل وقت تحصیل میں لکھا ہے

کہ میرے استاذ (صاحب ہدایہ) نے فرمایا ہے کہ بہت سے مشائخ کبیر کو میں نے پایا ہے مگر ان سے استخراج نہیں کیا سو اس فروگزاشت پر میں یہ شعر کہتا ہوں۔

لهفي على فوت الليالي لهفي　　ماكل مافات وينقي يلغى انتهى

## سبق میں صاحب ہدایہ کا خاص طرز عمل:

صاحب ہدایہ کے تلمیذ خاص برہان الاسلام زرنوجی نے تعليم المتعلم میں ذکر کیا ہے کہ ہمارے استاذ (صاحب ہدایہ) کی خاص عادت تھی کہ آپ اسباق کی ابتداء بدھ کے روز کراتے تھے اور اس سلسلہ میں یہ حدیث روایت کرتے تھے "ما من شئ بدی یوم الأربعاء الاتم" ایسی کوئی چیز نہیں جو بدھ کے روز شروع کی جائے اور وہ پوری نہ ہو۔

امام صاحب کا بھی طرز عمل یہی تھا۔

صاحب ہدایہ نے یہ حدیث شیخ قوام الدین احمد بن عبد الرشید بن حسین بخاری سے بسند متصل روایت کی ہے۔ فوائد بہیہ میں ہے کہ بعض محدثین نے اس روایت کے متعلق کلام کیا ہے۔ چنانچہ شمس الدین محمد بن عبد الرحمٰن بخاری نے "المقاصد الحسنة في الأحاديث

المشتهرة علی الألسنة'' میں کہا ہے کہ مجھے اس کی کوئی اصل نہیں ملی، نیز حدیث جابرؓ یوم الاربعاء یوم نحس مستمر (رواہ الطبرانی فی الاوسط) کے معارض ہے، ملاعلی قاری نے المصنوع فی معرفة الموضوع میں حدیث جابرؓ کے یہ معنی بیان کئے ہیں کہ بدھ کا روز کفار کے حق میں نحس ہے جس کا مفہوم یہ نکلا کہ مومنین کے حق میں سعد ہے پس دونوں حدیثوں میں کوئی تعارض نہیں، مولانا عبدالحئ صاحب فرماتے ہیں کہ میں نے حدیث اول کے لئے ایک اور اصل تلاش کی ہے اور وہ یہ کہ امام بخاری نے (ادب میں) اور امام احمد و بزار نے حضرت جابرؓ سے روایت کی ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے مسجد میں فتح میں پیر، منگل، بدھ تین ایام میں دعا کی اور بدھ کے روز ظہر وعصر کے درمیان دعا مقبول ہوئی۔ حضرت جابرؓ فرماتے ہیں کہ مجھے جب بھی کوئی امر مہم درپیش ہوا تو میں نے بدھ کے روز ظہر وعصر کے مابین دعا کی اور وہ مقبول ہوئی۔

علامہ سیوطیؒ نے ''سهام الاصابة فی الدعوات مستجابة'' میں کہا ہے کہ اس کی اسناد جید ہے۔ نورالدین علی بن احمد سمہودی نے ''وفاء الوفاء باخبار دار المصطفیٰ'' میں اس حدیث کو مسند احمد کی طرف منسوب کرنے کے بعد کہا ہے کہ اس کے راوی ثقہ ہیں۔ پس اس حدیث سے یہ نکلا کہ بدھ کے روز میں مستجاب ساعت ہے اس لیے علماء نے بدھ کے روز اسباق کی ابتدا کو بہتر خیال کیا ہے علاوہ ازیں صحیح روایت سے ثابت ہے کہ حق تعالیٰ نے بدھ کے روز نور کی تخلیق کی اور ظاہر ہے کہ علم سراسر نور ہے۔

## تصانیف:

مرغینانی نے فقہ کے موضوع پر متعدد کتب تصنیف کیں۔ ان میں سے جن کا حال ہمیں معلوم ہو چکا ہے درج ذیل ہیں۔

۱۔ الہدایہ (اس پر تفصیلی گفتگو آخر میں مذکور ہے)

۲۔ بدایۃ المبتدی۔ مرغینانی نے اس کتاب میں امام محمد بن حسن شیبانی کی الجامع

الصغیراورامام قدوری کی المختصر کے مسائل کو جمع کیا ہے اور تبرکا الجامع الصغیر کی ترتیب مسائل کو اپنی کتاب میں قائم رکھا ہے۔

(کشف الظنون حاجی خلیفہ ۲۲۷، ۲۲۸ مقدمۃ الہدایہ لکھنوی ص ۱)

اس کتاب کی ایک ضخیم شرح ''شرح ہدایہ المبتدی'' کے نام سے بھی تحریر کی گئی جو استنبول کی (PUBLIC LIBRARY) (دار الکتب العمومیہ) میں موجود ہے۔ ابوبکر بن علی العاطی (م ۷۶۵ھ) نے اس کتاب پر کام کیا اور ''نظم البدایہ'' کے نام سے کتاب تصنیف کی۔ (حاجی خلیفہ ۲۸۸)

۳۔ کفایۃ المنتھی. مرغینانی نے خود بدایۃ المبتدی کی ایک نہایت مبسوط شرح تحریر کی۔ اس کے بارے میں عام تحقیق یہ ہے کہ یہ ۸ مجلدات پر مشتمل تھی۔

مفتاح السعادۃ جلد ۲ ص ۱۲۶ مطبوعہ حیدرآباد دکن میں بیان ہوا ہے کہ کم وبیش اسی (۸۰) مجلدات پر مشتمل تھی۔ اس موقف کو مولانا عبدالحئی لکھنوی نے مقدمۃ الہدایہ میں بیان کیا ہے دیگر محققین کفایۃ المنتھی کے سلسلے میں اس مسئلے پر خاموش ہیں۔ ممکن ہے اسی (۸۰) مجلدات سے مراد اسی اجزاء ہوں جو ضخیم جلدوں کی صورت میں آٹھ ہی بنتے ہوں۔ اور ہر جلد دس اجزاء پر مشتمل ہو۔

اس طرح ان اقوال میں تطبیق ممکن ہے۔ واللہ اعلم بالصواب علامہ عینی شرح الہدایہ میں لکھتے ہیں کہ یہ کتاب اب مفقود ہے۔

۴۔ مناسک الحج (القرشی لکھنوی، حاجی خلیفہ ک ۱۸۳۰)

۵۔ نشر المذاھب (حاجی خلیفہ ک ۱۹۵۳) اسماعیل پاشا البغدادی۔ ہدیۃ العارفین ک ۷۰۲، بعض محققین نے اس کتاب کا نام نشر المذہب لکھا ہے۔

(الجواہر المضیہ۔ القرشی ج ۱ ص ۳۸۳، الفوائد البہیہ لکھنوی ص ۱۴۱)

۶۔ مجموع النوازل (لکھنوی، ابن قطلو بغا اور بعض محققین نے اس کتاب کا نام

مختارات النوازل لکھا ہے۔ (الاعلام زرکلی ج ۵ص ۷۳ ) بعض علماء نے اس کتاب کا نام ''مختارات مجموع النوازل'' لکھا ہے۔

۷۔ مختار الفتاویٰ ( کشف الظنون حاجی خلیفہ ک ۱۶۲۲، معجم المولفین الکحالہ ج ۷ص ۱۴۵، الترقی دمشق ۱۳۷۸ھ، الاعلام، زرکلی ج ۵ص ۷۳ )

نمبر ۶ اور نمبر ۷ الگ الگ کتابیں ہیں اور یہی امر مندرجہ بالا حوالہ جات سے ثابت ہے۔ یہ ایک ہی کتاب کے دو مختلف نام نہیں ہیں جیسا کہ بعض علماء کو غلط فہمی ہوئی ہے۔

۸۔ منتقی الفروع (الاعلام ج ۵ص ۷۳ ) مصطفیٰ بن عبداللہ حاجی خلیفہ نے کشف الظنون ک ۱۸۵۲ میں اس کا نام منتقی المرفوع لکھا ہے۔

۹۔ الفرائض۔ مرغینانی نے اس کا نام خود ''فرائض العثمانی'' تحریر کیا ہے دراصل یہ کتاب علم وراثت کے موضوع پر شیخ عثمانی نے لکھی جو نہایت عالمانہ تصنیف ہے۔ شیخ عثمانی ایک بلند پایہ فقیہ تھے جو مرغینانی سے پہلے ہو گزرے ہیں۔ اس میں اصول ''ردذوی الارحام'' اور ان کے متعلقہ احکام درج نہ ہو سکے تھے۔ اس لحاظ سے یہ کتاب نامکمل تھی۔ مرغینانی نے اس پر اضافات کئے اور ان مضامین کو بھی بیان کیا۔ مرغینانی نے شیخ عثمانی کی جلالت اور فضیلت علمی کے باعث اپنی اس تصنیف کا نام بھی فرائض عثمانی رکھا۔ ( کشف الظنون ک ۱۲۵۰، ۱۲۵۱/ القرشی لکھنوی )

مرغینانی کی کتاب الفرائض کی متعدد شروح لکھی گئیں جن میں سے مشہور شرح شیخ منہاج الدین ابراہیم بن سلیمان السرامی کی ہے۔ ( حاجی خلیفہ ایضاً )

۱۰۔ التجنیس و المزید: یہ کتاب متاخرین فقہا، کے ان فقہی استنباطات اور اجتہادی تحقیقات کے بیان پر مشتمل ہے جن کو متقدمین نے بیان نہیں کیا تھا۔ یہ زیادہ تر امام حسام الدین جو غالباً مرغینانی کے استاد بھی ہیں کی فقہی تحقیقات کا تکملہ وتتمہ ہے۔ یہ کتاب درج ذیل کتب و رسائل اور تحقیقی کام پر مشتمل ہے۔ نوازل ابی اللیث، عیون السائل،

واقعات الناطفی، فتاوی ابی بکر بن الفضل، فتاوی ائمہ سمرقند، الزوائد، اجناس الناطفی، غریب الروایہ لابی شجاع، فتاویٰ النجم عمر النسفی شرح الکتب المبسوط، الفتاویٰ الصغریٰ (صدر الشہید)

(لکھنوی، ابن قطلو بغا۔ حاجی خلیفہ ک۱۳۵۳، ۱۳۵۲)

۱۱۔ شرح الجامع الکبیر: مرغینانی نے امام محمد بن حسن شیبانی کی معروف کتاب الجامع الکبیر جو احکام السیر کے موضوع پر مرتب کی گئی تھی کی شرح تحریر کی ہے۔

(حاجی خلیفہ ج ۲ ص ۵۶۷)

•

**اولاد:**

(۱) شیخ الاسلام جلال الدین محمد الفرغانی۔ انہوں نے ادب وفقہ میں نام روشن کیا۔

(۲) شیخ الاسلام عماد الدین ابوبکر الفرغانی۔ یہ کتاب ادب القاضی کے مصنف ہیں۔

(۳) شیخ الاسلام نظام الدین عمر الفرغانی۔ یہ جواہر الفقہ اور الفوائد کے مصنف ہیں۔

**وفات حسرت آیات:**

صاحب ہدایہ نے ۱۴ ذی الحجہ ۵۹۳ھ یا ۵۹۶ھ میں شب سہ شنبہ کو عالم آب وگل سے رشتہ حیات منقطع کیا اور سرزمین سمرقند میں یہ آفتاب علم وہدایت یہ کہتا ہوا کہ

چنین قفس نہ سزائے چو من خواش الحانست     روم بگلشن رضوان کہ مرغ آن چمنم

ہمیشہ کے لئے روپوش ہوگیا رحمۃ اللہ رحمۃً واسعۃً

کہا جاتا ہے کہ سمرقند میں تقریباً چار نفوس مدفون ہیں جن میں سے ہر ایک کا نام محمد ہے۔

اعتراض نمبر ۳۱:

اذا رای امراۃ تزنی فتزوجها حل له ان یطاء ها قبل ان یستبراها عندهما (هدایه یوسفی جلد ۲ ص ۲۹۲، فصل فی المحرمات) یعنی کسی عورت کو زنا کرتے ہوئے دیکھا اور اس سے نکاح کر لیا تو اس سے ہم بستر ہونا جائز ہے اور کچھ ضرورت نہیں کہ ایک حیض تک ٹھہرے۔ (درایت محمدی، ص ۹۶)

جواب:

اگر زنا کی عدت کسی حدیث میں آئی ہے تو بیان کرو **دونه خرط القتاد** جب نکاح درست ہے تو جماع بھی درست ہے۔ ہاں اگر حاملہ ہو تو گو اس سے نکاح درست ہے لیکن وطی درست نہیں۔ چنانچہ اسی ہدایہ شریف میں اس سے پہلے تصریح ہے۔

**وان تزوج حبلیٰ من الزنا جاز النکاح ولا یطاها حتی تصنع حملها.**

اگر حاملہ بالزنا سے نکاح کیا تو نکاح جائز ہوا لیکن وضع حمل تک وطی جائز نہیں۔

پس معترض اس مسئلہ کے خلاف کوئی آیت یا حدیث پیش کرے ورنہ اعتراض واپس لے۔

اعتراض نمبر ۳۲:

من ادعت علیه امراۃ انه تزوجها واقامت بینة فجعلها القاضی امراته ولم یکن تزوجها وسعها المقام معه وان تدعه یجا معها وهذا عند ابی حنیفة (هدایه یوسفی جلد ۲ ص ۲۹۳، بیان المحرمات) یعنی ایک عورت نے ایک مرد پر جھوٹا دعویٰ کیا کہ اس سے اس کا نکاح ہے اور جھوٹے گواہ گزار دیئے۔ قاضی نے اس پر فیصلہ کر دیا حالانکہ حقیقتاً نکاح نہیں ہوا تو اب ان دونوں کو یکجا رہنا سہنا اور مجامعت اور صحبت کرنا سب جائز ہے۔ امام ابوحنیفہ کا فتویٰ یہی ہے۔ (درایت محمدی، ص ۹۶)

جواب:

معلوم نہیں کہ معترض نے نکاح کیا سمجھ رکھا ہے۔ عورت نکاح کا دعویٰ کرتی ہے اور گواہ بھی موجود ہیں۔ قاضی وہ مرد عورت کو دلا دیتا ہے۔ مرد اس فیصلہ کو قبول کر لیتا ہے تو یہی فیصلہ اس کے

حق میں نکاح ہو جاتا ہے۔ حضرت علیؓ نے بھی یہی فیصلہ فرمایا۔ دیکھو رسالہ بعض الناس۔

یہ مسئلہ کسی حدیث صحیح کے خلاف نہیں۔ اگر معترض اس مسئلہ کو کسی حدیث صحیح کے مخالف سمجھتا ہے تو وہ حدیث مع وجہ مخالفت وطریق استدلال لکھے۔

حدیث **لعل بعضکم ان یکون الحن بحجة** اس مسئلہ کے مخالف نہیں ہے۔ دیکھو لعان میں قاضی کی تفریق ظاہر باطن جاری ہو جاتی ہے حالانکہ ان دونوں میں سے ایک ضرور جھوٹا ہوتا ہے۔

اسی طرح معترض کے نزدیک مفقود کی عورت پر چار برس کے بعد قاضی تفریق کر سکتا ہے پس کیا یہ تفریق باطن میں نہیں ہوتی؟ کیا وہ عورت اللہ کے نزدیک مطلقہ نہیں ہو جاتی؟ اگر ہو جاتی ہے تو ثابت ہوا کہ قاضی کی قضا باطن میں بھی نافذ ہو جاتی ہے۔ چونکہ مقصود قضا سے قطع منازعۃ من کل الوجوہ ہے تو ما نحن فیہ جب تک تنقید باطنا نہ ہو قطع نزاع نہ ہو گی بلکہ تمہید منازعت ہو گی۔

علامہ عینی عمدۃ القاری شرح صحیح بخاری کے ص ۲۷۱ میں لکھتے ہیں:

**ابو حنيفة امام مجتهد ادرك صحابة ومن التابعين خلقا كثيرا وقد تكلم في هذه المسئلة باصل وهو ان القضاء تقطع المنازعة بين الزوجين من كل وجه فلو لم ينفذ القضاء بشهادة الزور باطنا كان تمهيدا للمنازعة بينهما وقد اعهدنا بنفوز مثل ذالك في الشرع الا ترىٰ ان التفريق باللعان ينفذ باطنا واحدهما كاذب باليقين.**

**اعتراض نمبر ۳۳:**

**فان تزوج الذى ذمية على خمر او خنزير ثم اسلما او اسلم احدهما فلها الخمر والخنزير. (هدايه يوسفى جلد ۲ ص ۳۱۸، احكام النكاح فى الكفار)** یعنی ذمی مرد نے ذمی عورت سے نکاح کیا اور مہر میں شراب یا سور مقرر کیا پھر دونوں میاں بیوی مسلمان ہو گئے تو بھی مہر میں شراب یا سور ادا کر دے اسی طرح اگر دونوں میں

سے ایک مسلمان ہو گیا تو بھی یہی حکم ہے۔ (درایت محمدی، ص ۹۶)

جواب:

ہدایہ شریف میں یہ مسئلہ شراب اور سور معین کے بارے میں لکھا ہے اور شراب یا سور غیر معین کے بارے میں خمر میں قیمت اور سور میں مہر مثل ہے۔ چنانچہ فرمایا

**ان کانا بغیر اعیانهما فلما فی الخمر القیمة وفی الخنزیر مهر المثل**

امام اعظمؒ کی دلیل جو ہدایہ میں ہے وہ یہ ہے کہ شراب یا سور معین کو اشارہ کر کے ذمیہ نے اپنا مہر مقرر کیا تو عقد کرتے ہی وہ عورت اس شراب یا سور معین کی مالک ہو گئی وہ اس کو فروخت یا ہبہ وغیرہ تصرف کر سکتی ہے رہا یہ کہ ابھی عورت نے وہ شراب یا سور پر قبضہ نہیں کیا تو دونوں یا ان میں سے ایک مسلمان ہو گیا۔ اب وہ عورت اسلام کی حالت میں بھی قبضہ کر سکتی ہے کیونکہ قبضہ میں زوج کی ضمانت سے عورت کی ضمان میں انتقال ہے اور یہ اسلام کے ساتھ منع نہیں۔ چنانچہ فرمایا:

**لابی حنیفة ان الملك فی الصداق المعین یتم بنفس العقد ولهذا تملك التصرف فیه وبالقبض ینتقل من ضمان الزوج الی ضمانها وذلك لا یمتنع بالاسلام کاسترداد الخمر المغضوب.**

رہی یہ ہے کہ وہ عورت اس سور یا شراب کو کیا کرے؟ درمختار میں ہے:

**فتحلل الخمر وتسیب الخنزیر**

شراب کو سرکہ بنائے اور خنزیر کو چھوڑ دے۔

اور حاشیہ مدنی میں لکھا ہے

بہتر یہ ہے کہ سور کو قتل کر دے۔

بتاؤ! یہ مسئلہ کس آیت یا حدیث کے خلاف ہے۔

اعتراض نمبر ۳۴:

**فان امتنع الشهود من الابتداء سقط الحد. (هدایه یوسفی جلد ۲**

ص ۴۸۸، فصل کیفیة الحد) یعنی زانی کوسنگسار کرنے کے وقت پہلے گواہ سنگ باری شروع کریں اور اگر وہ نہ کریں تو حد ساقط ہو جائے گی۔ یعنی زانی کو بھی پھر رجم ہی نہ کیا جائے گا۔ (درایت محمدی، ص ۹۶، ۹۷)

جواب:

خود صاحبِ ہدایہ نے لکھا ہے لانہ دلالة الرجوع کہ گواہوں کا ابتداءً رمی نہ کرنا ان کے رجوع پر دلالت کرتا ہے۔ اگر چہ صریح رجوع نہیں یعنی ہوسکتا ہے کہ گواہوں نے زنا کی شہادت تو دے دی ہو اور شہادت کے وقت ایسا کوئی خیال نہ آیا ہو لیکن جب رجم کرنے لگے جب ان کو سب سے پہلے سنگساری کے لیے کہا گیا تو انہوں نے ایک آدمی کے قتل کو امر عظیم سمجھ کر سنگ باری نہ کی ہو اور اپنی شہادت سے ممکن ہے کہ رجوع کر لیا ہو گواہوں کا سنگباری نہ کرنا ان کے رجوع پر دلیل ہے۔ لہٰذا حد ساقط ہوگئی۔

خود سرورِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے:

**ادرؤا الحدود عن المسلمین ما استطعتم**

جہاں تک ممکن ہو مسلمانوں سے حد کو روکو۔

اگر کوئی بھی وجہ ہو سکے تو زانی کو چھوڑ دو قاضی اگر معافی میں خطا کر جائے تو اس سے بہتر ہے کہ وہ سزا میں خطا کرے۔ اس کو ترمذی نے روایت کیا۔ گواہوں کا چونکہ صریح رجوع نہیں اس لیے سنگ باری نہ کرنے سے ان پر بھی حد نہ ہوگی۔ ممکن ہے کہ انہوں نے سنگ باری سے انکار محض ضعف نفوس کے سبب کیا ہو جیسے بعض کمزور دل جانور ذبح نہیں کر سکتے اور بعض تو ذبح کے وقت سامنے بھی نہیں ٹھہرتے۔

## اعتراض نمبر ۳۵:

**جاریة ابیه وامه وزوجة (هدایه یوسفی جلد ۲ ص ۴۹۲، باب الوطی الذی یوجب)** یعنی جو شخص اپنے باپ کی یا اپنی ماں کی یا اپنی بیوی کی لونڈی سے زنا کرے اور یہ کہہ دے کہ میں نے خیال کیا تھا کہ یہ مجھ پر حلال ہے تو اسے حد نہیں لگائی جائے گی۔

(درایت محمدی، ص ۹۷)

جواب:

ہدایہ شریف میں اس کی وجہ لکھی ہے کہ یہ شبہ اشتباہ ہے اس لیے کہ بیٹا ماں باپ کے مال سے نفع اٹھا سکتا ہے اسی طرح خاوند اپنے بیوی کے مال سے فائدہ حاصل کر سکتا ہے اس کا ماں باپ یا بیوی کی لونڈی کو حلال ظن کر لینا متحمل ہے جب اس نے حلت کا ظن کیا تو یہ شبہ اشتباہ ہے۔ اور شبہات کے سبب حدود کا ٹال دینا احادیث میں آیا ہے۔ چنانچہ **ادرؤا الحدود ماستطعتم** پیچھے گزری ہے جو کہ ابویعلیٰ کی مسند میں مرفوعاً مروی ہے۔

مسند امام اعظمؒ میں ابن عباسؓ سے مروی ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے۔

**ادرؤا الحدود بالشبهات** کہ شبہات کی بنا پر سزاؤں کو ٹالو۔

ابن ابی شیبہ نے ابراہیم نخعیؒ سے روایت کیا کہ امیر المومنین حضرت عمرؓ نے فرمایا کہ اگر میں حدود کو شبہات کے سبب معطل رکھو تو میرے نزدیک اس سے محبوب تر ہے کہ شبہات پر اقامت حد کروں۔

معاذ، عبداللہ بن مسعود اور عقبہ بن عامر رضی اللہ عنہم سے ابن ابی شیبہ نے روایت کیا کہ یہ حضرات فرماتے ہیں کہ جب تمہیں حد میں شبہ میں پڑ جائے تو حد کو ٹال دو۔

(غایۃ الاوطار ج۲ص۴۱۰)

اتصال املاک بین الفروع والاصول سے یہ گمان ہوتا ہے کہ بیٹے کو ماں باپ کی لونڈی سے جماع میں ولایت ہے اسی طرح زوجہ کی لونڈی میں۔

کیا یہ اشتباہ نہیں؟ اور کیا شبہات سے سزا کا ٹال دینا احادیث میں نہیں اگر ہے تو فقہ حنفیہ پر اعتراض کیوں؟

### اعتراض نمبر ۳۶:

**والمطلقة ثلاثة وهى فى العدة وبائنا بالطلاق على مال وهى فى العدة وام ولد اعتقها مولاها وهى فى العدة. (هدايه يوسفى جلد ۲ ص ۴۹۲، باب الوطى الذى يوجب الخ)** یعنی کسی شخص نے اپنی بیوی کو تین طلاقیں دے دیں اور پھر

اس سے عدت کے اندر زنا کیا۔ یا طلاق بائن مال لے کر دے دی پھر عدت میں زنا کیا اور ام ولد لونڈی کو آزاد کر دیا اور عدت میں اس سے زنا کاری کی اور غلام نے اپنے آقا کی لونڈی سے زنا کیا۔ اگر یہ لوگ کہہ دیں کہ ہم نے اسے حلال جانا تھا تو ان میں سے کسی پر حد نہیں۔
(درایت محمدی، ص ۹۷)

جواب:

مندرجہ بالا تمام صورتوں میں شبہ فعل کے باعث حد ساقط ہے مطلقہ ثلاثہ کی اگرچہ حرمت قطعی ہے لیکن بعض احکام نکاح کے بقا سے ظن حلت کا شبہ پڑ گیا۔ مثلاً وجوب نفقہ، منع فروج اور ثبوتِ نسب وغیرہ اس کے حلت کے ظن کا اسقاطِ حد میں اعتبار کیا گیا اور وہی حدیث **ادرؤ الحدود بالشبہات** اپنے اطلاق کے سبب اس کو بھی شامل ہوئی۔ اسی طرح ام ولد جس کو اس کے مالک نے آزاد کیا۔ اور مطلقہ علی المال بمنزلہ مطلقہ ثلاثہ کے ہے کہ ان میں بھی بعض آثار ملک کا بقا موجب ظن حلت ہے۔ اسی طرح غلام کا اپنے آقا کی لونڈی سے زنا کرنا بسبب انبساط موجب ظن حلت ہے کہ غلام اپنے آقا کے مال کو خرچ کر سکتا ہے اور لونڈی آقا کا مال ہے ہو سکتا ہے کہ غلام اس کو حلال ظن کرے لہٰذا اس کے ظن کا اعتبار کرتے ہوئے اس شبہ کی بنا پر آقا کے مال کو خرچ کر سکتا ہے۔ حد ساقط کر دی گئی۔

ہاں! مندرجہ بالا صورتوں میں حلت کا ظن نہ ہو بلکہ حرام جانتے ہوں پھر زنا کریں تو حد ضرور واجب ہوگی۔ چنانچہ ہدایہ میں ہے:

**ولو قال علمت انها علی حرام وجب الحد**

اگر کہے کہ مجھے معلوم تھا کہ وہ مجھ پر حرام ہے تو حد واجب ہوگی۔

**اعتراض نمبر ۷۳:**

**والجاریة المرهونة فی حق المرتهن. (هدایه یوسفی جلد۱ ص ۴۹۲، باب الوطی)** یعنی اگر کسی کے پاس دوسرے کی لونڈی گروی ہو اور وہ اس سے بدکاری کرے تو اس پر بھی کوئی حد نہیں (خواہ وہ کہے کہ میں اسے حلال خیال کرتا تھا خواہ کہے کہ میں اسے حرام جانتا تھا ملاحظہ ہو اس سے اگلا صفحہ) (درایت محمدی، ص ۹۷)

جواب:

اگر حرام جانتا تھا تو صحیح اور مختار یہ ہے کہ اس پر حد واجب ہوگی۔

بحر الرائق کے ص ۱۳ ج ۵ میں ہے:

**والخلاف فیما اذا علم الحرمة والاصح وجوبه**

اگر حرام جانتا تھا تو اصح یہی ہے کہ حد واجب ہوگی۔ اور اگر حلال گمان کرتا تھا تو اس پر حد نہ ہوگی۔ اس لیے کہ مرہونہ پر مرتہن کی ملکیت تصرف ہونا مرہونہ سے جماع کی حلت کا موہم ہے۔ **کذا فی الطحطاوی**

اعتراض نمبر ۳۸:

**لا حد علی من وطی جارية ولده ولد ولده وان قال علمت انها علی حرام (هدايه يوسفی جلد ۲ ص ۳۸۲، باب الوطی الذی يوجب)** یعنی اگر کوئی شخص اپنی اولاد یا اولاد کی اولاد کی لونڈی سے بدکاری کرے اگرچہ وہ جانتا ہو کہ یہ اس پر حرام ہے تاہم اسے حد نہ ماری جائے۔ (درایت محمدی، ص ۹۷)

جواب:

یہ مثال شبہ محل کی ہے، شبہ محل سے بھی حدود ساقط ہو جاتی ہیں۔ شبہ محل وہ ہے جس میں محل کی حلت کا شبہ بحکم شرع ثابت ہو۔ شبہ محل میں اسقاطِ حد کا مدار دلیل شرعی پر ہے نہ کہ زانی کے اعتقاد پر۔ اس لیے کہ دلیل کے ثابت کے سبب نفس الامر میں شبہ قائم ہے۔ زانی اس کو جانے یا نہ جانے۔

ابن ماجہ نے جابرؓ سے روایت کیا کہ ایک مرد نے کہا یا رسول اللہ! میرا مال ہے اور میرا بیٹا ہے۔ میرا باپ مال مانگتا ہے حالانکہ وہ میرے مال کا محتاج نہیں تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا **انت ومالك لابيك** تو اور تیرا مال، تیرے باپ کا ہے۔ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ بیٹے کا مال، والد کا ہے۔ لہٰذا بیٹے کی لونڈی سے وطی پر حلت کا شبہ ثابت ہوتا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ حد ساقط ہوگی۔

ہدایہ شریف میں ہے:

**لان الشبهة حكمية لانها نشأت عن دليل وهو قولهٔ عليه السلام انت ومالك لابيك.**

یہ شبہ حکمیہ ہے اس لیے کہ دلیل سے پیدا ہوا ہے۔ وہ دلیل حضور علیہ السلام کا ارشاد ہے کہ تو اور تیرا مال تیرے باپ کا ہے۔

اس حدیث کو طبرانی اور بیہقی نے بھی روایت کیا۔

## اعتراض نمبر ۳۹:

**من تزوج امراة لا يحل له نكاحها فوطيها لا يجب عليه الحد عند ابی حنيفة (هدايه يوسفی جلد ۲ ص ٤٩٤، باب الوطی)** یعنی جو شخص ان عورتوں میں سے کسی سے نکاح کرے جن سے نکاح حرام ہے (جیسے ماں، بہن، بیٹی وغیرہ) اس پر حد واجب نہیں۔ امام ابوحنیفہ کا فرمان یہی ہے۔ (درایت محمدی، ص ۹۸)

## جواب:

زانی کے لیے جو شرعاً حد مقرر ہے وہ رجم یا جلد ہے کسی حدیث میں یہ نہیں آیا کہ جو شخص محرمات ابدیہ سے نکاح کر کے وطی کرے اس کو رجم کیا جائے یا کوڑے مارے جائیں۔ اسی لیے امام اعظمؒ نے ایسے شخص کے لیے یہ حد (رجم یا جلد) نہیں فرمائی۔

امام اعظمؒ کے اس مسئلہ کو معترض اگر حدیث کے خلاف سمجھتا ہے تو وہ حدیث نقل کرے جس میں ایسے شخص کے لیے حد آئی ہو۔ البتہ قتل کا حکم آیا ہے جس سے امام اعظمؒ کا ہی کا مذہب ثابت ہوتا ہے کیونکہ قتل کرنا یا مال ضبط کرنا حد زنا نہیں ہے۔ امام اعظم ہی فرماتے ہیں ایسے شخص کو جو بھی سزا دی جائے کم ہے لہٰذا حاکم اس کو سخت سے سخت سزا دے۔

فتح القدیر میں ہے:

**الا ترى ان ابا حنيفة الزم عقوبة باشد ما يكون وانما لم يثبت عقوبه هی الحد فعرف انه زنا محض عنده الا ان فيه شبهة.**

کیا آپ نہیں دیکھتے کہ امام ابوحنیفہ اس کے لیے سخت سے سخت سزا تجویز کرتے ہیں۔ (البتہ نکاح کے سبب) حد ثابت نہیں۔ پس وہ اس کو زنا ہی سمجھتے ہیں۔ مگر نکاح کے سبب اس میں شبہ پیدا ہو گیا۔

اس لیے حد مقرر رجم یا جلد اس سے ساقط ہو گئی۔ اس کا یہ مطلب نہیں کہ اس پر کوئی سزا ہی نہیں جیسے کہ عوام کو مغالطہ میں ڈالا جاتا ہے۔

### اعتراض نمبر ۴۰:

**من اتی امراة فی الموضع المکروہ او عمل عمل قوم لوط فلا حد علیه عند ابی حنیفة (ھدایه یوسفی جلد ۲ ص ۴۹۵، باب الوطی الذی یوجب الحد الخ)** یعنی جو شخص کسی عورت کی یا مرد کی پاخانہ کی جگہ میں بدکاری کرے تو اس پر حد نہیں۔ امام ابوحنیفہ کا فرمان یہی ہے۔ (درایت محمدی، ص ۹۸)

### جواب:

فتح القدیر میں ہے:

**ولکن یعزّر ویسجن حتی یموت او یتوب ولو اعتاد اللواطة قتله الامام محصنًا کان او غیر محصن سیاسیة ما الحد المقرر شرعا فلیس حکما لهٗ**

(شرعی حد رجم یا جلد اس کے لیے نہیں ہو گی) بلکہ اس کو تعزیر لگائی جائے گی۔ وہ یہاں تک قید میں رکھا جائے کہ مر جائے یا توبہ کرے۔

اگر لواطت کی عادت پکڑ لے تو امام اس کو قتل کر دے خواہ وہ محصن ہو یا غیر محصن۔

پس اگر معترض کے پاس کوئی ایسی حدیث ہو جس سے ثابت ہو کہ غیر فطری فعل کرنے والے کو سنگسار کیا جائے یا سو کوڑے مارے جائیں تو وہ حدیث پیش کی جائے ورنہ اپنا اعتراض واپس لے۔

### اعتراض نمبر ۴۱:

**من زنی فی دار الحرب او فی دار البغی ثم خرج الینا لا یقام علیه الحد**

(هدایه یوسفی جلد ۲ ص۴۹۵، باب الوطی الذی یوجب الحد) یعنی جوشخص کفار کی حکومت میں یاباغیوں کی حکومت کے علاقہ میں زنا کرے پھر اسلامی حکومت میں آ جائے تواس پرزنا کاری کی کوئی حد نہیں۔(درایت محمدی،ص۹۸)

جواب:

معترض اگر فتح القدیر کا یہ مقام دیکھتا تو اسے حدیث مل جاتی اور شاید وہ اعتراض نہ کرتا وہ حدیث یہ ہے:

**روی محمد فی السیر الکبیر عن النبی صلی الله علیه وسلم انه قال من زنی او سرق فی دار الحرب واصاب بها حدا ثم هرب فخرج الینا فانه لا یقام علیه الحد**

السیر الکبیر میں امام محمد نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت کیا، آپ نے فرمایا جوشخص دار الحرب میں زنا یا چوری کرے اور حد کو پہنچ جائے پھر وہاں سے بھاگ کر اسلامی حکومت میں پہنچ جائے تو اس پر حد نہیں لگائی جائے گی۔

معترض چونکہ اعتراض کر چکا ہے۔اس لیے امید نہیں کہ وہ اپنے قول کے خلاف حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے اس ارشاد کو دیکھ مان جائے۔بلکہ اس پر کوئی نہ کوئی اعتراض ہی کرے گا۔

اعتراض نمبر۴۲:

**من وطی بهیمة فلا حد علیه (هدایه یوسفی جلد ۲ ص ۴۹۵، باب وطی الذی)** یعنی جوشخص چوپائے سے بدفعلی کرے اس پر حد نہیں۔(درایت محمدی،ص۹۸)

جواب:

اس کا یہ معنی نہیں کہ اس کو سزا نہ دی جائے۔ہدایہ میں ہے"لا انه یعزر" ہاں اس کو سزا دی جائے۔اس مسئلہ میں حد زنا (رجم یا جلد) کی نفی ہے۔مطلق سزا کی نفی نہیں۔وہ بھی اس لیے کہ کسی حدیث میں نہیں آیا کہ چوپائے سے بدفعلی کرنے والے کو سنگسار کر دو یا سو کوڑے لگاؤ۔

ترمذی جلد ۱ ص ۱۷۶ میں ابن عباسؓ سے آیا ہے۔

**من اتى بهيمة فلا حد عليه**

چوپائے سے بدفعلی کرنے والے پر حد (زنا) نہیں۔

یہی قول احمد و اسحاق کا ہے اب کہیے ابن عباسؓ کے بارے میں کیا رائے ہے؟

## اعتراض نمبر ۴۴۳:

**اذ زنى الصبى او المجنون بامر اطاوعته فلا حد عليه ولا عليها. (هدايه يوسفى جلد ۲ ص ۴۹۷، باب الوطى الذى يوجب الحد)** یعنی اگر کوئی عورت اپنی خوشی اور رضا مندی سے کسی بے وقوف یا بچے کے ساتھ زنا کرائے تو اس عورت پر کوئی حد نہیں، نہ اس بیوقوف اور بچے پر کوئی حد ہے۔ (درایت محمدی، ص ۹۸)

## جواب:

نابالغ اور دیوانے پر سقوط حد ظاہر ہے کہ دونوں مکلّف نہیں۔ رہی بات عورت کی تو اس پر حد اس لیے نہ ہوگی کہ زنا فعل مرد کا ہے۔ عورت فعل کا محل ہے۔ اسی لیے مرد کو واطی زانی کہتے ہیں اور عورت موطوہ مزنیہ، البتہ مجازاً عورت کو بھی زانیہ کہہ لیتے ہیں۔ زنا اس شخص کے فعل کو کہتے ہیں جو فعل سے بچنے کا مخاطب ہو اور کرنے سے عاصی۔ اور وہ عاقل بالغ ہوگا نہ دیوانہ اور نابالغ کیونکہ یہ دونوں احکام شرعیہ کے مکلّف نہیں۔ عورت اگرچہ فعل زنا کا محل ہے لیکن اس کو حد اس وقت ہوگی جب وہ زنا کرنے پر ایسے مرد کو موقعہ دے جو اس سے بچنے کا مخاطب ہو اور کرنے پر آثم۔ صورتِ مذکورہ میں عورت نے جس لڑکے یا دیوانہ کو زنا کا موقعہ دیا ہے وہ نہ عاقل ہے نہ بالغ۔ اس لیے عورت پر بھی حد نہیں۔

صاحبِ ہدایہ فرماتے ہیں:

**ولنا ان فعل الزنا يتحقق منه وانما هى محل الفعل ولهذا يسمّٰى هو واطأ وزانيا مجانا والمرأة موطؤة ومزنيًا بها الا انها سميت زانية مجازًا تسمية المفعول باسم الفاعل كالراضية فى معنى المرضية او لكونها مسببة**

بالتمكين فيتعلق الحد فی حقها بالتمكين من قبيح الزنا وهو فعل من هو مخاطب بالكف عنه وموثم على مباشرته وفعل الصبى ليس بهذه الصفة فلا يناط به الحد. انتهٰی

اعتراض نمبر۴۴:

كل شیء صنعه الامام الذى ليس فوقه امام فلا حد عليه الا القصاص. (هدايه يوسفى جلد۳ ص۴۹۸، باب الوطى الذى يوجب الحد) یعنی خودمختار آزاد بادشاہ جو کچھ برا کام کرے۔(مثلاً چوری، زنا کاری، شراب خوری وغیرہ) اس پر کوئی حد نہیں۔ہاں اگر کسی کو قتل کر ڈالے تو قصاص ہے۔(درایت محمدی، ص۹۸، ۹۹)

جواب:

چونکہ قصاص حقوق العباد میں سے ہے اور اس کا مدعی صاحب حق ہے۔اس لیے صاحب حق کے طلب کرنے پر قصاص لیا جائے گا۔لیکن حدود حقوق اللہ میں سے ہے اور حدود کا اجرو اقامت بادشاہ سے متعلق ہے۔جب بادشاہ ایسا ہو کہ اس کے اوپر کوئی بادشاہ نہ ہو تو وہ اپنے آپ پر اقامت حدود نہیں کر سکتا۔ہاں اگر اس پر بھی بادشاہ ہو تو وہ اپنے ماتحت بادشاہ پر حدود قائم کر سکتا ہے۔اور یہی دلیل صاحب ہدایہ نے لکھی ہے۔واللہ اعلم

اعتراض نمبر۴۵:

ان شهد عليه الشهود بسرقة او بشرب خمر او بزناء بعد حين لم يوخذ به. (هدايه يوسفى جلد ۲ ص ۴۹۹، باب الشهاد على الزنا) یعنی کسی چور کی چوری، شرابی کی شراب خوری، زانی کی زنا کاری کی گواہوں نے وقوعہ کے کچھ دنوں بعد گواہی دی تو اس مجرم کو نہ پکڑا جائے نہ حد ماری جائے (کچھ دنوں بعد سے مراد ایک ماہ بعد ہے (ملاحظہ ہو اس سے اگلا صفحہ) (درایت محمدی، ص۹۹)

جواب:

چوری، شراب نوشی یا زنا کاری کا دیکھنے والا اگر شہادت نہ دے اور پردہ ڈال دے تو وہ

ثواب کا مستحق ہے۔ چنانچہ حضور علیہ السلام کا ارشاد گرامی ہے

**من ستر علی مسلم ستره الله فی الدنیا و الآخرة**

جو شخص مسلمان کے (گناہ) پر پردہ ڈالے تو اللہ اس پر دنیا اور آخرت میں پردہ ڈالے گا۔

اور اگر یہ سوچ کر گواہی دے کر مجرم کو سزا ملنی چاہیے تا کہ معاشرہ میں نظم وضبط اور سکون قائم رہے۔ تو یہ بھی باعث ثواب ہے۔

اگر گواہوں نے بروقت گواہی نہ دی اور عرصہ گزر جانے کے بعد گواہی دی تو دیکھا جائے گا کہ اتنا عرصہ خاموشی کی وجہ کیا تھی؟

اگر کوئی عذر ہو مثلاً بیماری کے سبب یا کسی حسی اور معنوی عذر کے باعث شہادت نہ دے سکے تھے تو ان کی شہادت مقبول ہوگی اور مجرم پکڑا جائے گا۔ دیکھو فتح القدیر ص ۶۰۶

اگر گواہوں نے بلا عذر ادائے شہادت میں دیر کر دی تو کتمان شہادت کے باعث متہم بالفسق ہوں گے۔

اگر پہلے پردہ پوشی کا ارادہ کر کے دیر کر دی تو اب ان کا گواہی پر تیار ہو جانا ظاہر کرتا ہے کہ ملزم سے کوئی عداوت ہوئی ہے جس کی وجہ سے وہ گواہی دینے پر اتر آئے ہیں پہلے ان کا ارادہ پردہ پوشی کا تھا۔ اب نقاب اٹھانے پر مائل ہیں تو اس صورت میں گواہ متہم بالعداوت ہو گئے اور متہم کی شہادت معتبر نہیں۔

چنانچہ فتح القدیر ج ۲ ص ۶۰۴ میں لکھا ہے:

**قوله علیه السلام لا تقبل شهادة خصم ولا طینن ای متهم**

حضور علیہ السلام کا ارشاد ہے کہ دشمن اور متہم کی گواہی مقبول نہیں۔

ترمذی میں حضرت عائشہؓ سے مروی ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا خائن، خائنہ، مجدود، متہم فی الدین اور دشمن کی گواہی جائز نہیں۔

## اعتراض نمبر ۴۶:

**ان شهدوا انه زنی بامرا لا یعرفونها یحد (هدایه یوسفی جلد ۲ ص ۵۰۰،**

باب الشهادة علی الزنا) یعنی اگر گواہوں نے گواہی زنا کی دی لیکن اس عورت کو وہ پہچانتے نہ تھے تو اسے حد نہ لگائی جائے اگر چہ مرد کو پہچانتے بھی ہوں۔

(درایت محمدی، ص ۹۹)

جواب:

ہدایہ میں اس کی نہایت معقول وجہ لکھی ہے افسوس کہ معترض کو نظر نہ آیا لکھا ہے:

**لاحتمال انها امرأته او امتهٔ بل هو الظاهر**

ممکن ہے کہ وہ عورت اس کی بیوی یا لونڈی ہو۔ بلکہ ظاہر یہی ہے۔

کیونکہ مسلمان کا ظاہر حال یہی ہے کہ وہ زنا کار نہیں۔ گواہوں کے لیے لازم تھا کہ وہ عورت کی پہچان رکھتے بعد میں گواہی دیتے۔ جب وہ عورت کو پہچانتے ہی نہیں تو ان کی گواہی غیر معتبر اور مجہول قرار دی جائے گی۔

# البرھان

# فی تائید فقہ النعمان

جمع وترتیب

پیر جی سید مشتاق علی شاہ

اس رسالہ میں غیر مقلدین کے فقہ حنفی پر کیے گئے پانچ اعتراضوں کا جواب دیا گیا ہے

ناشر

پیر جی سید عبد المبین

محلّہ گو بند گڑھ گلی نمبر ۸، مکان نمبر C/36 گوجرانوالہ




| | |
|---|---|
| نام کتاب | البرہان فی تائیدفقہ النعمان |
| مرتب | پیرجی سید مشتاق علی |
| کمپوزنگ | ماہیر گرافکس |
| طباعت | اکتوبر 2023ء |
| صفحات | 32 |
| تعداد | 100 |
| قیمت | |


ضروری اعلان:

ہم نے اس رسالہ میں اپنی طرف سے پوری کوشش کی ہے کہ کوئی غلطی نہ ہو۔ مگر پھر بھی اگر کوئی غلطی نظر آئے تو ضرور آگاہ فرمائیں۔ ان شاء اللہ ضرور درست کر دی جائے گی۔ ہم قرآن وسنت کے خلاف کسی کی بات نہیں مانتے، اللہ تعالیٰ ہم سب کو قرآن وسنت پر صحیح معنی میں عمل کرنے کی توفیق عطاء فرمائے اور ہم سب کا خاتمہ ایمان پر فرمائے۔ آمین !!

احقر

پیرجی سید مشتاق علی

24-11-2023

# فہرست مضامین

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# عرض مرتب

**نحمده و نصلی علیٰ رسوله الکریم، اما بعد!**

ہمارے ایک ملنے والے نے ہمیں ایک پمفلٹ لا کر دیا، یہ پمفلٹ 23X36/16 سائز کے 12 صفحات پر مشتمل ہے اور بغیر ٹائٹل کے ہے۔ اس کو جمعیت شبان اہلحدیث گوجرانوالہ نے شائع کیا ہے۔

اس کا نام ہے ''دیوبندی حنفی مقلدین نے فقہ امام ابوحنیفہ کا ساتھ چھوڑ دیا''

اس میں فقہ حنفی پر پانچ اعتراض کیے گئے ہیں۔ ہم نے صرف ان پانچ اعتراضوں ہی کا جواب دیا ہے۔ باقی کسی بات کا جواب نہیں دیا۔

اللہ تعالیٰ ہم سب مسلمانوں کو صحیح معنوں میں قرآن وسنت پر عمل کرنے کی توفیق عطا فرمائے۔ آمین

والسلام

سید مشتاق علی

## اعتراض نمبر۱:

**لو تزوج بذات رحم محرمه نحو البنت والاخت و الام و العمة والخالة وجامعها لا حد عليه في قول ابي حنيفة.**

**(فتاوی قاضی خان بر حاشیه عالمگیری ج۳ ص ٤٦٨)**

ترجمہ: اگر کوئی شخص اپنی کسی محرم عورت سے نکاح کرے مثلاً بیٹی، بہن، ماں، پوپھی، خالہ سے اوراس سے جماع بھی کرگزرے تو اسے تو بھی اسے کوئی سزا نہیں دی جائے گی۔

(پمفلٹ دیو بندی حنفی مقلدین نے فقہ امام ابوحنیفہ کا ساتھ چھوڑ دیا ص۱۱ شائع کردہ جمعیت شبان اہل حدیث گوجرنوالہ)

## جواب:

شریعت نے زانی کے لئے جو حد مقرر کی ہے وہ رجم (سنگسار) یا جلد (کوڑے) ہے۔ اگر شادی شدہ مرد یا عورت زنا کرے تو ان کو رجم کیا جائے گا۔ اگر غیر شادی شدہ مرد یا عورت زنا کرے تو ان کو سو (۱۰۰) کوڑے مارے جائیں گے۔ فقہ حنفی میں بھی یہ ہی سزا موجود ہے۔

مولانا مجیب اللہ ندوی حنفی لکھتے ہیں

## حدزنا:

اسلامی شریعت نے نہ صرف زنا کو حرام قرار دیا ہے بلکہ اس نے اس کے ذرائع اور محرکات کو بھی حرام قرار دیا ہے اوراس کے لئے سخت سزائیں مقرر کی ہیں۔ اسلامی شریعت نے جرم کی نوعیت کے لحاظ سے اس جرم کی دو سزا مقرر کی ہے۔ ایک ایسے زانی کو جو شادی شدہ نہ ہو، اور ایک وہ زانی جو شادی شدہ ہو۔ پہلے کی سزا سو کوڑے مقرر کی ہے۔ اور دوسرے کی سزا رجم رکھی گئی ہے۔ (اسلامی فقہ ج۳ ص۲۳)

اس سے ثابت ہوا کہ فقہ حنفی میں زنا کی حد موجود ہے

اب رہی اعتراض والی خاص شکل کی سزا تو ہم کہتے ہیں کہ اس صورت میں کسی بھی حدیث میں یہ نہیں آیا کہ جو شخص محرمات ابدیہ (ہمیشہ کے لیے حرام) سے نکاح کر کے وطی کرے اس کو رجم کیا جائے یا سو کوڑے مارے جائیں۔ اگر آیا ہے تو وہ حدیث پیش فرمائیں۔

اگر قرآن و حدیث سے ایسے مجرم کی سزا حد ثابت ہوتی ہو تو ہم امام ابوحنیفہ کی بات کو چھوڑ دیں گے اور قرآن حدیث کی مانیں گے۔

مگر قرآن و حدیث میں ایسے مجرم کی سزا حد نہیں آئی۔ اسی لئے امام اعظم ابوحنیفہ نے ایسے شخص کے لئے یہ حد (رجم یا جلد) مقرر نہیں فرمائی۔ مگر اس کا یہ مطلب نہیں کہ یہ کام جائز ہے یا اس کی کوئی سزا نہیں ہے ایسے مجرم کو تعزیر لگائی جائے گی۔ شریعت میں بھی ایسے شخص کو قتل کرنے کا حکم آیا ہے جس سے امام اعظم ابوحنیفہ کا مسلک و مذہب ہی ثابت ہوتا ہے کیونکہ قتل کرنا یا مال ضبط کرنا زنا کی حد نہیں ہے۔ امام اعظم ابوحنیفہ فرماتے ہیں کہ ایسے شخص کو جو بھی سزا دی جائے کم ہے لہٰذا حاکم اس کو سخت سے سخت سزا دے۔

فتح القدیر شرح ہدایہ میں ہے

**الا ترى ان اباحنيفة الزم عقوبة باشد ما يكون والمالم ثبت عقوبة هي الحد فعرف انه زنا محض عنده الا ان فيه شبهة** (فتح القدیر ج ۵، ص ۲۴۹)

کیا آپ نہیں دیکھتے کہ امام ابوحنیفہ اس کے لیے سخت سے سخت سزا تجویز کرتے ہیں (البتہ نکاح کے سبب) حد ثابت نہیں۔ پس وہ اس کو زنا ہی سمجھتے ہیں مگر نکاح کے سبب اس میں شبہ پیدا ہو گیا۔ (اس لیے حد مقرر رجم یا جلد اس سے ساقط ہو گئی۔)

نوٹ: اگر کوئی بغیر نکاح کیے محرمات ابدیہ سے زنا کرتا ہے تو پھر اس کو زنا والی ہی حد لگے گی۔

## فقہ حنفی میں محرمات سے نکاح کرنا حرام ہے:

فقہ حنفی کی مشہور کتاب ہدایہ میں ہے

لا یحل للرجل ان تتزوج بامه ولا جداته من قبل الرجال والنساء لقوله تعالٰی حرمت علیکم امهاتکم وبناتکم والحدات امهات اذ الام هو الاصل او ثبتت حرمتهن بالاجماع ولا ببنته لما تلونا ولا یثبت ولده وان سفلت للاجماع ولا باخته ولا ببنات اخته ولا ببنات اخیه ولا بعمته ولا بخالته لان حرمتهن منصوص علیها فی هذه الایة.

(ہدایہ جلد۲ ص ۳۲۷ مکتبہ رحمانیہ)

مرد کے لیے اپنی ماں اور باپ اور ماں کی جانب سے جدات سے نکاح کرنا جائز نہیں ہے کیونکہ اللہ تعالٰی کا فرمان ہے کہ تم پر تمہاری مائیں اور بیٹیاں حرام کر دی گئیں ہیں اور جدات بھی مائیں ہیں اس لیے کے لغت میں اصل کو ماں کہتے ہیں یا جدات کی حرمت اجماع (امت) سے ثابت ہے اور فرماتے ہیں۔ ہماری تلاوت کردہ قرآنی آیت کی وجہ سے مرد کے لیے اپنی بیٹی سے نکاح کرنا بھی حلال نہیں ہے اور نہ ہی اپنی پوتی سے نکاح کرنا حلال ہے اگر چہ وہ نیچے کے درجے کی ہو (اور یہ حکم) اجماع کی وجہ سے (ثابت ہے) اور نہ اپنی بہن سے اور نہ اپنی بھانجیوں سے اور نہ ہی اپنی بھتیجیوں سے نہ اپنی پھوپھی سے اور نہ ہی اپنی خالہ سے (نکاح کرنا حلال ہے) اس لیے کہ اس آیت میں ان تمام کی حرمت منصوص ہے۔

ہدایہ کی اس عبارت سے واضح طور پر معلوم ہوا کہ فقہ حنفی میں محرمات ابدیہ سے نکاح کرنا قطعی طور پر حرام ہے۔

تفصیل کے لیے دیکھئے فقہ حنفی پر اعتراضات کے جوابات

## اعتراض نمبر۲:

حکمه حکم الخمر الحقیقی والفتوٰی علی قولهما وابو حنیفة اجاز

القلیل للتقوی علی العبادہ. (تقریر ترمذی ص ۴۹، محمود الحسن دیوبندی)

ترجمہ: ہر شراب کا حکم حقیقی شراب کی طرح ہے (اس زمانہ میں) فتویٰ یہی ہے مگر امام ابو حنیفہ نے تھوڑی سی شراب پی لینے کی اجازت دے رکھی ہے تا کہ عبادت کے لئے خود کو تیار کر سکے۔ (ماشاء اللہ شراب بھی ذریعہ عبادت ہو کر عبادت بن گئی) (حنفی مذہب)
(پمفلٹ ص ۱۱)

جواب نمبر ۱:

غیر مقلدین نے تقریر ترمذی کی عبارت مکمل نقل نہیں کی ہم یہاں پر پہلے مکمل عبارت نقل کرتے ہیں پھر جواب بھی عرض کریں گے، مکمل عبارت اس طرح ہے۔

قولہ:

**ابواب الاشربة مسکر کل مسکر یعنی خمر حکما لا لغة لان الخمر فی اللغة اسم لعنب غیر مطبوخ وعندنا ما سوی الخمر الحقیقی لا یحرم الا اذا بلغ حد السکر وعندهما کل ما اسکر قلیله وکثیره حرام وحکمه حکم الخمر الحقیقی والفتوی علی قولهما وابو حنیفه اجاز القلیل للتقوی علی العبادة بشرط ان لا یکون قلیله مفضیا الی الکثیر ویوید بعض أثار الصحابة ابا حنیفة الا ان کثرة الروایات والفتویٰ الصریحة یدل علی عموم الحرمة فلذا افتی المتأخرون علی قولهما خصوصا فی زماننا.**

ترجمہ: پینے کی اشیاء کے ابواب جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے مروی ہیں۔ ہر نشہ دلانے والی یعنی خمر حکمی ہو لغوی نہ ہو اس لیے کہ خمر لغت میں اس انگور کے پانی کو کہتے ہیں جو پکایا نہ ہو۔ ہمارے نزدیک خمر حقیقی کے سوا حرام نہیں۔ مگر جب تک حد نشہ کو پہنچ نہ جائے اور صاحبین کے نزدیک ہر وہ چیز جو نشہ دلاتی ہے اس کا قلیل اور کثیر حرام ہے اور اس کا حکم خمر حقیقی کے حکم کی طرح ہے اور فتویٰ بھی صاحبین کے قول پر ہے اور ابو حنیفہ نے تھوڑی کی اجازت عبادت پر چستی حاصل کرنے کے لئے اس شرط کے ساتھ کہ اس کا قلیل کثرت کی طرف نہ

پہنچانے والا ہواور تائید کرتے ہیں صحابہ کے بعض آثار ابوحنیفہ کی مگر بہت سی روایات اور صریح فتاویٰ حرمت کے عموم پر دلالت کرتے ہیں پس اسی وجہ سے متاخرین نے فتوی دیا ہے۔صاحبین کے قول پرخصوصاً ہمارے زمانے میں۔

(تقریر ترمذی ابواب الاشربۃ ص ۵۹-۹۰، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع وکارخانہ تجارت کتب آرام باغ کراچی)

**جواب نمبر۲:**

ناظرین مکمل عبارت نقل کرنے سے بات تو بالکل صاف ہوگئی مگر پھر بھی ہم اس کا جواب عرض کرتے ہیں۔

(۱) مولانا سید امیر علی رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ شراب چار قسم پر ہے (۱) خمر یعنی وہ انگور جو جوش لاکر تندی اور سختی لائے اور جھاگ چھوڑ دے (۲) طلاء یعنی وہ شیرہ انگور جو پک کر دوتہائی سے کم اڑ جائے (۳) سکر نقیع التمر، جب کہ جوش کھا کر سختی لائے (۴) نقیع الذبیب، جب کہ جوش کھا کر سختی لائے۔ (عین الہدایہ ج۴ ص ۳۸۸)

اور تبین الحقائق شرح کنز الدقائق کتاب الاشربہ میں صحیح مسلم کے حوالہ سے یہ روایت منقول ہے کہ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ خمر ان دونوں درختوں سے ہے اور اشارہ انگور اور خرما کی طرف کیا گویا تحریم ان کے ساتھ خاص کی گئی ہے ان کے علاوہ باقی چیزوں کے لیے نبیذ کا لفظ استعمال ہوتا ہے (عین الہدایہ ج۴ ص ۳۸۸)

(۲) علامہ عبدالرحمٰن الدمشقیؒ فرماتے ہیں کہ **واما نبیذ الحنطة والشعیر الذرة والعسل والارز فانه حلال عنده نقیعًا و مطبوخًا و انما یحرم لمسکر منه ویحد فیه (رحمة لامة ص ۳۷٤)**

یعنی نبیذ ہر چیز کی امام ابوحنیفہ کے نزدیک حلال ہے وہ پانی میں بھگوئی ہوئی ہو یا پکی ہو

البتہ اگر اس میں نشہ آ جائے تو حرام ہے اور پینے والے پر حد ہے۔ کتب فقہ میں ان تمام چیزوں کے لئے الگ الگ باب قائم کیے گئے ہیں۔ حتی کہ صاحب ہدایہ نے بھی پہلے خمر کے احکامات بیان فرمائے ہیں کہ اس کی حرمت قطعی ہے اور علت نشہ سے معلول نہیں جو حقیقی خمر ہے جس کی تعریف گزر چکی ہے اس میں نشہ ہو یا نہ ہو بالاتفاق حرام اور نجاست غلیظہ ہے اور اس کو حلال سمجھنے والا کافر ہے۔

اور علامہ عبدالرحمٰن الدمشقی فرماتے ہیں

**اجمع الائمة على تحريم الخمر ونجاستها وان شرب كثيرها او قليلها موجب للحد وان من استحلها حكم بكفر واتفقوا على ان عصير العنب اذا اشتد و قذف زبده فهو خمر واختلفوا فيه اذا مضى عليه ثلاثه ايام ولم يشتد ولم يسكر وقال احمد اذا مضى على العصير ثلاثه ايام صار خمرا و احرم شربه وان لم يشتد و لم يسكر وقال ابو حنيفة ومالك والشافعي لا يصير خمرًا حتى يشتد ويسكر يقذف زبده.** (رحمۃ الامۃ ص۳۷۳)

خمر کے حرام اور نجس ہونے پر تمام ائمہ کا اجماع ہے اگر تھوڑی یا زیادہ پیے تو حد واجب ہے اور اگر کوئی (خمر کو) حلال جانے تو کافر ہے اور اس پر بھی سب کا اتفاق ہے کہ انگور کا شیرہ جب سختی لے آئے اور جھاگ چھوڑ دے تو وہ خمر ہے البتہ اختلاف اس میں ہے کہ اس (انگور کے شیرہ) پر تین دن گزر جائیں نہ وہ سختی لائے اور نہ ہی نشہ تو (اس بارے میں) امام احمد فرماتے ہیں کہ جب اس پر تین دن گزر گئے تو خمر ہی ہے۔ اور اس کا پینا حرام ہے جبکہ امام ابوحنیفہ اور امام مالک اور امام شافعی فرماتے ہیں جب تک اس میں سختی اور نشہ پیدا نہ ہو اور وہ جھاگ نہ چھوڑے تو خمر نہیں ہے (لہٰذا اس کا پینا حرام نہیں ہے)

لہٰذا معلوم ہوا کہ امام ابوحنیفہ کے نزدیک حقیقی خمر قطعی حرام ہے اور وہ خمر وہ نگور کا شیرہ ہے

وہ جس میں سختی اور نشہ ہو اور وہ جھاگ بھی چھوڑ دے اس کے علاوہ کے مشروبات امام ابوحنیفہ کے نزدیک خمر نہیں ہے لہٰذا اگر ان میں نشہ پیدا نہ ہو تو حلال ہے وگرنہ وہ بھی حرام ہیں۔

لہٰذا امام ابوحنیفہ نے جس شراب کے قلیل کی اجازت دی ہے وہ خمر کے علاوہ ہے کیونکہ امام ابوحنیفہ کے نزدیک خمر تو مطلقاً حرام ہے اور خمر کے علاوہ باقی نشہ آور مشروبات جس مقدار میں نشہ پیدا کرے اس مقدار میں حرام اور اس سے کم مقدار میں نہ حرام ہے اور نہ ہی نجس اور ان کا پینا حلال ہے امام ابوحنیفہ کا استدلال حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما والی روایت سے ہے۔

حضرت عبداللہ ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں

**حرمت الخمر بعينها قليلها و كثيرها والسكر من كل شراب.**

(نسائی جلد۲ ص۳۳۱ حدیث نمبر ۵۶۸۷)

خمر کو بعینہٖ حرام کیا گیا ہے خواہ قلیل ہو یا کثیر اور ہر مشروب میں سے نشہ کی مقدار کو حرام کیا گیا ہے۔

اس روایت سے معلوم ہوا کہ خمر کے علاوہ دیگر مشروعات میں اتنی مقدار حرام ہے جس میں نشہ پیدا ہو۔ اور خمر کے علاوہ جس مشروب کی کثیر مقدار اگر نشہ آور ہو تو اس کی قلیل مقدار جو نشہ آور نہیں ہے جائز ہے۔

خلاصہ کلام یہ ہوا کہ امام ابوحنیفہ کے نزدیک بھی خمر اور ہر وہ مشروب جو نشہ آور ہو حرام ہے اور معترض کا امام ابوحنیفہ کے متعلق یہ تاثر دینا کہ ان کے نزدیک مطلقاً شراب پینا جائز ہے۔ محض تعصب اور رد امام ابوحنیفہ کے دلائل سے جہالت کا نتیجہ ہے۔

اور ان سب کے باوجود احناف کا فتویٰ یہ ہے کہ ہر وہ مشروب جو نشہ پیدا کرے اس کی قلیل و کثیر دونوں مقدار حرام ہے اور فقہ حنفی مفتیٰ بہ اقوال کا نام ہے غیر مفتیٰ بہ اور منتشر اقوال

کا نام فقہ حنفی نہیں لہٰذا غیر مفتیٰ بہ قول کا ذکر کرنا اور مفتی بہ قول کو بالکل نظر انداز کر دینا صریح دھوکا ہے جو معترض اور اس کی جماعت کا ہی وطیرہ ہے۔

(تفصیل کے لئے دیکھئے آفتاب محمدی بجواب شمع محمدی حصہ اول)

اعتراض نمبر ۳:

لو استاجر امرة ليزنى بها فزنى بهالا يُحد فى قول ابى حنيفة.

(فتاویٰ قاضی خان برحاشیہ عالمگیری ج ۳ ص ۴۶۸)

ترجمہ: اگر کوئی شخص کسی عورت کو زنا کے لئے اجرت پر رکھ لے پھر زنا کرے تو بھی امام ابوحنیفہ کے نزدیک کوئی جرم نہیں (کوئی حد نہیں)

(پمفلٹ ص ۱۱)

جواب:

اولاً معترض نے فتاویٰ قاضی خان کی عبارت کا ترجمہ کرنے میں خیانت کی ہے "لایحد" کا معنی کیا ہے کہ "کوئی جرم نہیں" جس سے یہ تاثر دینے کی کوشش کی ہے کہ فقہ حنفی میں زنا معاذ اللہ جائز ہے۔ حالانکہ حد نہ ہونے کا مطلب یہ ہے کہ شریعت اسلامیہ نے جو زنا کی سزائیں مقرر کی ہیں وہ اس پر نافذ نہ ہوگی اس سے ہر گز یہ لازم نہیں آتا کہ وہ فعل جائز ہے مثال کے طور پر پیشاب قطعی طور پر نجس اور حرام ہے لیکن اگر کوئی شخص پیشاب پی لے تو شریعت میں اس پر کوئی حد نہیں ہے تو کیا معترض اور ان کی جماعت کے نزدیک ایسا کرنا کوئی جرم نہیں کیا اس کا یہ فعل ان کے نزدیک جائز ہے۔ اسی طرح حدیث میں ہے حضرت عبداللہ ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے۔

ليس على الذى ياتى البهيمة حد (ابوداؤد جلد ۲ ص ۶۱۳ حدیث نمبر ۴۴۶۵)

جو جانور سے جماع کرے اس پر کوئی حد نہیں۔

تو کیا معترض اور ان کی جماعت کے نزدیک حد نہ ہونے کا یہ مطلب ہے کہ اس فعل کے

کرنے میں کوئی سزا نہیں اور کیا یہ فعل ان کے نزدیک جائز ہے؟ ایسے بہت سے مسائل ہیں جو قابل ملامت اور گناہ ہیں لیکن ان کے کرنے پر شریعت نے کوئی حد مقرر نہیں کی دوسری سزائیں ضرور ہیں تو کیا وہ تمام افعال موصوف اور ان کی جماعت کے نزدیک جائز ہوں گے؟ یقیناً جواب نہیں میں ہوگا تو پھر اس مسئلہ میں ''فلا حد'' کا معنیٰ ''کوئی جرم نہیں'' کرنا اور یہ تاثر دینا کے یہ جائز ہے صریح خیانت ہے۔

## جواب نمبر۲:

قرآن کریم میں ہے:

**فَمَا اسْتَمْتَعْتُمْ بِهٖ مِنْهُنَّ فَاٰتُوْهُنَّ اُجُوْرَهُنَّ فَرِيْضَةً** (سورۃ النساء آیت نمبر۲۲)

جن عورتوں سے (نکاح کر کے) تم نے لطف اٹھایا ہے تو تم ان عورتوں کو ان کے مہر دو جو مقرر ہوئے ہیں۔

مذکورہ مسئلہ میں بھی چونکہ اجرت ہے اور اجرت سے حق مہر کا شبہ ہو گیا ہے اس شبہ کی وجہ سے حد کو ساقط کیا گیا ہے اور شبہات سے حدود کو ساقط کرنے کا حکم نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے دیا ہے سیدہ عائشہ رضی اللہ عنہا روایت کرتی ہیں

**قال رسول الله صلى الله عليه وسلم ادرو الحدود عن المسلمين ما استطعتم.** (ترمذی جلد ۱ ص ۲۶۳، حدیث نمبر ۱۴۲۴)

رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جہاں تک ہو سکے مسلمانوں سے حدود کو ٹالو۔

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے

**قال رسول الله صلى الله عليه وسلم ادرؤا الحدود با الشبهات**

(مسند امام اعظم للحارثی جلد ۱ ص ۱۸۵، حدیث نمبر ۱۲۸، مکتبہ امدادیہ مکہ مکرمہ)

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا شبہ کی وجہ سے حدود کو ساقط کر دیا کرو۔

لہٰذا اس مسئلہ میں بھی اجرت کی وجہ ایک گونہ شبہ پیدا ہو گیا کیونکہ مہر اور اجرت دونوں

قریب المعنی اور قریب اللفظ ہیں۔ جس کی وجہ سے حد کو ساقط کیا گیا ہے۔ کیونکہ اجرت مقرر کرنے سے نکاح متعہ کا شبہ ہوتا ہے اور نکاح متعہ پہلے جائز تھا۔

شبہ کی وجہ سے حد کے ساقط کرنے کی مثالیں احادیث میں موجود ہیں۔

## شبہ کی وجہ سے حد کے ساقط ہونے کی پہلی مثال:

سیدہ عائشہ رضی اللہ عنہا سے مروی ہے

**قال رسول الله صلى الله عليه وسلم ايما امرأة نكحت بغير اذن مواليها فنكاحها باطل ثلاث مرات فان دخل بها فالمهر لها بما اصاب منها**

(ابوداؤد جلد ۱ ص ۲۸۴ حدیث نمبر ۲۰۸۳)

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جس عورت نے اپنے ولی کی اجازت کے بغیر نکاح کیا اس کا نکاح باطل ہے آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ بات تین مرتبہ فرمائی پھر فرمایا اگر اس مرد نے اس عورت سے جماع کیا تو اس جماع کے عوض عورت کے لئے حق مہر ہوگا۔

اس حدیث میں نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے حد جاری کرنے کا حکم نہیں دیا حالانکہ اس نکاح کو نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے باطل قرار دیا ہے گویا کہ یہ نکاح محض رسمی ہے اور اس نکاح کو نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم باطل فرمارہے ہیں باوجود نکاح باطل ہونے کے نکاح سبب ہے حد کے ساقط ہونے کا اور مہر کو لازم قرار دیا گیا ہے جب کہ یہ نکاح حقیقی نکاح کے مشابہ ہے بس اس مشابہت کی وجہ سے حد کو ساقط کیا گیا ہے اور حقیقی نکاح والے احکام مرتب فرمائے مثلاً مہر کو واجب قرار دیا۔

## شبہ کی وجہ سے حد کے ساقط ہونے کی دوسری مثال:

حضرت عروہ بن زبیر روایت کرتے ہیں

**ان خولة بنت حكيم دخلت على عمر بن الخطاب فقالت ان ربيعة بن اميه استمتع بامرأة مولدة فعملت منه فخرج عمر بن الخطاب فزعًا يجر**

رداء ہ فقال هذه المتعة ولو كنت تقدمت فيها لرجمت.

(موطا امام مالک ص ۵۰۷، حدیث نمبر ۱۰۱۷)

سیدہ خولہ بنت حکیم حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے پاس گئیں اور کہا کہ ربیعہ بن امیہ نے ایک عورت سے متعہ کیا ہے وہ ربیعہ سے حاملہ ہوگئی ہے حضرت عمرؓ اپنی چادر کو گھسیٹتے ربیعہ کے پاس آئے اور فرمایا کہ اگر میں یہ متعہ کے حرام ہونے کا مسئلہ پہلے بیان کر چکا ہوتا تو تجھے رجم کرتا۔

اس واقعہ میں حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے متعہ کرنے والے شخص پر حد جاری نہیں کی حالانکہ حضرت عمرؓ کے نزدیک متعہ حرام اور قابل سنگسار ہے اس کی وجہ یہ ہے کہ اس شخص کو علم نہیں تھا لہٰذا عدم علم اور جہالت کی وجہ سے شبہ پیدا ہوگیا اس لیے حضرت عمرؓ نے حد جاری نہیں فرمائی۔

**جواب نمبر ۳:**

اس مسئلہ کے متعلق فقہ حنفی میں دو قول ہیں۔

(۱) حد ہے (۲) حد نہیں ہے

اور فقہ حنفی کا مفتیٰ بہ قول یہ ہے کہ اس آدمی پر زنا کی حد لگے گی۔

چنانچہ درمختار میں ہے کہ

**والحق وجوب الحد كالمستاجرة للخدمة**

**(الدر المختار جلد ٦ ص ٤٦، كتاب الحدود باب الوطی الذی یو جب الحد والذی لا یوجبه)**

حق بات یہ ہے کہ حد واجب ہے جیسا کہ خدمت کے لئے اجرت پر رکھی گئی عورت سے زنا کرنے پر حد ہے۔

درمختار کی عبارت سے واضح طور پر معلوم ہوا کہ فقہ حنفی کا مفتیٰ بہ مسئلہ حد کے لگنے کا ہے اور جب فقہ حنفی نام ہی مفتی بہ اقوال کا ہے تو معترض کا غیر مفتی بہ قول کو پیش کر کے اعتراض کرنا محض تعصب ہی کا نتیجہ ہے۔

اور جو فقہاء یہ کہتے ہیں کہ حد نہیں ہے تو وہ بھی تعزیر کے ضرور قائل ہیں۔

**اعتراض نمبر۴:**

**وایلاج بخرقة مانعة من وجود اللذة ووطو بهيمة او ميتة من غير انزال (لا يغتسل منها)** (نورالایضاح ص۳۸ مطبع مجیدیہ ملتان)

ترجمہ: کپڑا لپیٹ کر کسی عورت سے جماع کرنے نیز کسی جانور یا مردہ عورت سے زنا کرنے پر غسل بھی فرض نہیں ہوتا (بجز انزال) (حنفی مذہب) سزا تو در کنار۔ (پمفلٹ ص۱۱)

**جواب نمبر۱:**

غیر مقلدین نے نہ عربی عبارت مکمل نقل کی ہے اور نہ ترجمہ درست کیا ہے، عبارت آگے پیچھے کر دی ہے ہم سب سے پہلے مکمل عبارت نقل کرتے ہیں پھر اس کا صحیح ترجمہ نقل کریں گے جس سے اعتراض خود بخود رفع ہو جائے گا۔

نورالایضاح کی مکمل عربی عبارت اس طرح ہے:

**(فصل) عَشْرَةَ اَشْيَاءَ لَا يَغْتَسَلُ مِنْهَا مَذِى وَوَدِىٌ وَاحتِلَام بِلاَ بَلَلٍ وَوِلَادَةٌ مِنْ غَيْرِ رُؤْيَة، دَمٍ بَعْدَهَا فِى الصَّحِيْحِ وَاِيْلَاجٌ بِخِرْقَةٍ مَانِعَةٍ مِنْ وُجُوْدِ اللَّذَّةِ وَحُقْنَةٌ وَادخَالٌ اصبَع ونحوه فِى اَحَد السَّبِيْلَيْنِ وَوَطِى بَهِيْمَةٍ اَوْ مَيْتَةٍ مِنْ غَيْرِ اِنْزَال وَاِصَابَةُ بِكر لم تزل بكارتها مِنْ غَيْرِ اِنْزَال**

ترجمہ: (فصل) دس چیزوں سے غسل فرض نہیں ہوتا۔

(۱) مذی (۲) ودی (۳) رطوبت کے بغیر احتلام (۴) صحیح مذہب کے مطابق بچے کی

پیدائش کے بعد خون نہیں دیکھا گیا (۵) (آلہ تناسل کو ایسے کپڑے کے ساتھ شرمگاہ میں داخل کرنا جو وجود لذت سے مانع ہو (۶) حقنہ (۷) انگلی اور اس کی مثل (جیسا کہ مصنوعی ذکر) دونوں شرمگاہوں میں سے کسی ایک میں داخل کرنا (۸) جانور (۹) یا مردے سے وطی کرنا جبکہ انزال نہ ہوا ہو (۱۰) ایسی کنواری لڑکی جس کا پردہ بکارت ابھی زائل نہ ہوا ہو سے جماع کرنا جبکہ انزال نہ ہوا ہو۔ (نصر الفتاح علی نور الایضاح ص ۷۳)

## جواب نمبر ۲:

اس اعتراض میں دو مسئلے موجود ہیں:

(۱) کسی شخص نے اپنے ذکر پر کپڑا لپیٹ کر اپنی بیوی سے وطی کی اور انزال نہ ہوا تو اس کا کیا حکم ہے؟

(۲) کسی شخص نے اپنی عورت یا جانور سے وطی کی اور انزال نہ ہوا تو اس کا کیا حکم ہے؟

ان دونوں صورتوں میں ایسے شخص پر غسل واجب ہوگا یا نہیں فقہ حنفی کے مطابق ایسے شخص پر غسل واجب نہیں ہوگا۔ ہم نے مسئلے کی تنقیح کر دی ہے اب جواب آسانی سے سمجھ آ جائے گا۔

## مسئلہ نمبر ۱، اور اس کا جواب:

یہ مسئلہ حدیث کے موافق ہے کیونکہ حدیث میں موجود ہے۔

سیدہ عائشہ رضی اللہ عنہا سے مروی ہے

**قال رسول الله صلی الله علیه وسلم اذا جلس بین شعبها الاربع ومس الختان الختان فقد وجب الغسل** (مسلم جلد ا ص...... حدیث نمبر ۷۸۵)

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جب آدمی عورت کے چار شانوں کے درمیان بیٹھ جائے اور دونوں شرمگاہیں مل جائیں تو غسل واجب ہو جائے گا۔

دوسری حدیث:

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے

**ان النبی صلی اللہ علہ مسلم قال اذا قعد بین شعبھا الاربع والزق الختان بالختان فقد وجب الغسل)** (ابوداؤدجلدا،ص......حدیث نمبر۲۱۶)

نبی کریم صلی اللہ علیہ ہم نے فرمایا جب مرد عورت کے چاروں شانوں کے درمیان بیٹھے اور مرد کا ختنہ (عضوتناسل) عورت کے ختنہ (شرمگاہ) سے مل جائے تو غسل واجب ہو گیا۔

ان دونوں روایتوں میں غسل کے واجب ہونے کے لیے جو شرط بیان کی گئی ہے، "التقاء الختان" شرمگاہوں کا ملنا ہے یعنی اگر مرد و عورت کی شرمگاہیں مل جائیں تو غسل واجب ہوگا جبکہ عضوتناسل پر کپڑا لپیٹ کر وطی کرنے کی صورت میں "التقاء الختان" شرمگاہوں کے ملنے والی شرط نہیں پائی گئی تو غسل بھی واجب نہ ہوگا۔ لہٰذا معلوم ہوا کہ فقہ حنفی کا یہ مسئلہ حدیث کے موافق ہے۔ اور نورالایضاح کی عبارت میں "من غیر انزال" کا لفظ بھی موجود ہے کہ اگر انزال نہ ہوا اور اگر انزال ہوا تو بالاتفاق غسل واجب ہوگا۔ تو بتایئے یہ مسئلہ کس حدیث کے خلاف ہے معترض اور اس کی جماعت سے گزارش ہے کہ وہ کوئی آیت یا حدیث ایسی پیش فرمائیں کہ جس میں اس خاص صورت میں جبکہ "التقاء الختان" بھی نہ پایا جائے اور انزال بھی نہ ہوا ہو غسل کے واجب ہونے کا ذکر موجود ہو۔

معترض کا یہ اعتراض صرف فقہ حنفی سے تعصب کی وجہ سے ہے جبکہ ان کے اکابر کا بھی یہی مسلک ہے اگر مخالفت قرآن وحدیث کا فتویٰ صادر کرنا ہے تو پہلے اپنے گھر کی خبر لیجئے چنانچہ غیر مقلد عالم نواب وحید الزمان تحریر فرماتے ہیں

**ولو لف الحشفة بخرقة ثم اولجھا فان وجد لذة الجماع اغتسل والا لا**

(نزول الابرار جلدا ص۲۴)

اگر حشفہ پر کپڑا لپیٹ کر جماع کیا اگر جماع کی لذت حاصل ہو تو غسل لازم ہوگا وگرنہ

نہیں۔

مسئلہ نمبر۲، اور اس کا جواب:

معترض نے اس مسئلہ کو قرآن وحدیث کے خلاف تو قرار دیا ہے لیکن قرآن کی کوئی آیت یا حدیث پیش نہیں کی حالانکہ انصاف کا تقاضا تو یہ تھا کہ وہ کوئی آیت یا حدیث پیش کرتے جس میں یہ ہو کہ اگر کوئی شخص مردہ عورت یا جانور سے جماع کرے اور انزال بھی نہ ہوا ہو تو اس پر غسل کرنا واجب ہے اور معترض کی یہ بھی ذمہ داری تھی پہلے جماع کی اصطلاحی تعریف کرتے پھر اس مسئلہ پر اعتراض کرتے۔

اور دوسرا یہ کہ یہ مسئلہ تو خود غیر مقلدین کے ہاں بھی ہے۔ چنانچہ غیر مقلد عالم نواب وحید الزماں لکھتے ہیں:

**فلو ادخل الجنی حشفتهٔ فی فرج المرأة ولم تره ولم تنزل لا یلزم علیها الغسل وکذا اذا اولج فی فرج البهیمة او دبر الادمی او دبر البهیمة (الی ان قال) اذا اولج فی فرج امرأة میتة والمرجح فیه عدم الوجوب (الی ان قال) ولو ادخل ذکره فی دبر نفسه لا یلزم الغسل الا بالانزال اما الجنی المشکل فلا غسل علیه بالایلاج ولا علی من جامعهٔ الا بالانزال.**

(نزول الابرار جلد۱ ص۲۳)

اگر جنی نے اپنا حشفہ عورت کی شرمگاہ میں داخل کر دیا لیکن عورت نے نہ اس کو دیکھا اور نہ انزال ہوا تو عورت پر غسل نہیں اور اسی طرح اگر کسی نے جانور یا آدمی کی شرمگاہ یا جانور کے مقعد میں دخول کیا تو غسل نہیں (آگے مزید فرماتے ہیں) اگر کسی نے مردہ عورت کی شرمگاہ میں دخول کیا تو راجح قول کے مطابق غسل واجب نہیں (اور آگے مزید فرماتے ہیں) اور اگر اپنا ذکر اپنی ہی دبر میں داخل کیا تو (بھی) غسل واجب نہیں ہاں اگر انزال ہو جائے تو غسل

ہوگا بہر حال جنی مشکل پر اور جماع کرنے والے پر بغیر انزال کے صرف دخول کی وجہ سے غسل نہیں جب مذکورہ صورتوں میں غیر مقلدین کے ہاں بھی غسل واجب نہیں ہے تو پھر احناف پر اعتراض کیوں۔

## اعتراض نمبر ۵:

ویجیز ابو یوسف الحیلة لدفع وجوب الزکوٰة (نورالایضاح ص ۱۶۱)

ترجمہ: زکوٰۃ کے وجوب کو روکنے کے لئے ابو یوسف ہر حیلہ جائز سمجھتے تھے یعنی زکوٰۃ سے بچنے کا حیلہ وبہانہ ان کے ہاں جائز ہے۔ مثلاً سال پورا ہونے سے ایک دو دن پہلے مال اپنی بیوی کو بخش دیا اور اسی طرح بیوی اپنے خاوند کو دے دے نہ سال وہاں مکمل اور نہ زکوٰۃ واجب ہوئی۔ بس گئی زکوٰۃ! کتنا اعلیٰ نسخہ ہے اللہ میاں کو ٹرخانے کا۔ حنفی مذہب زندہ باد۔

(پمفلٹ: دیوبندی حنفی مقلدین نے فقہ امام ابوحنیفہ کا ساتھ چھوڑ دیا ص ۱۲، شائع کردہ جمعیت شبان اہلحدیث گوجرانوالہ)

## جواب نمبر ا:

ناظرین غیر مقلدین نے نہ تو عربی عبارت مکمل نقل کی اور نہ ہی ترجمہ درست کیا ہے اور ترجمہ میں جو اپنی طرف سے اضافہ کیا ہے وہ عربی عبارت کے کس حصہ کا ترجمہ ہے یہ بھی پتہ نہیں اور نہ یہ بتایا کہ فقہ حنفی میں امام ابو یوسف کے اس قول کی کیا حیثیت ہے اور اس مسئلہ میں فقہ حنفی کا مفتیٰ بہ قول کون سا ہے اور نہ یہ کہ امام ابو یوسف ۔نے اس قول سے رجوع فرمالیا تھا۔ ہم سب سے پہلے مکمل عبارت نقل کرتے ہیں تا کہ مسئلہ سمجھنے میں آسانی ہو۔

نورالایضاح کی مکمل عبارت ملاحظہ فرمائیں:

وَیَجِیْزُ اَبُوْ یُوْسَفَ الْحِیْلَةَ لَدَفْعِ وُجُوْبِ الزَّکٰوةِ وَکَرِهَهَا مُحَمَّدٌ رَحِمَهُمَا اللّٰهُ تَعَالٰی (نصر الفتاح علی نورالایضاح ص ۳۷۰)

ترجمہ: زکوٰۃ کے وجوب کو دور کرنے کے لئے حیلہ کرنا امام ابو یوسف کے نزدیک جائز ہے اور امام محمد رحمہ اللہ نے اس کو مکروہ قرار دیا ہے۔

معترض نے عربی عبارت جو نقل کی ہے، اس کا ترجمہ صرف اتنا سا ہے۔

## عبارت نقل کرنے میں خیانت:

ناظرین جو عبارت معترض نے نقل کی ہے اس کے آگے عربی میں لکھا ہوا تھا وَ کَرِهَهَا مُحَمَّدٌ جس کا ترجمہ یہ بنتا ہے کہ امام محمد رحمہ اللہ نے اس کو مکروہ قرار دیا ہے۔ یہ الفاظ جان بوجھ کر نقل نہیں کئے۔ جس سے پتہ چلتا ہے کہ یہ مسئلہ فقہ حنفی میں اختلافی تھا، امام ابو یوسف حیلہ کرنے کو صحیح سمجھتے تھے اور امام محمد مکروہ سمجھتے ہیں۔

ترجمہ میں ہر کا لفظ اپنی طرف سے اضافہ کیا ہے۔

عربی عبارت جو نقل کی ہے اس کا ترجمہ یہاں پر ختم ہو جاتا ہے "جائز سمجھتے تھے"

ترجمہ کے بعد الگ سے تشریح کرتے تو ہم سمجھتے کہ یہ اضافہ تشریح کے طور پر کیا گیا ہے مگر معترض نے ایسا نہیں کیا عوام بے چارے جو عربی نہیں جانتے وہ تو یہ ہی خیال کریں گے کہ یہ ساری بات عربی کی عبارت میں موجود ہے۔

## جواب نمبر۲:

امام ابو یوسف نے اپنے اس قول سے رجوع کر لیا تھا۔

مولانا احمد رضا خان بریلوی اپنے رسالہ **"لادع التعسف عن الامام ابی یوسف"** میں لکھتے ہیں۔ زکوٰۃ کے وجوب سے پہلے اس کو ساقط کرنا جائز نہیں ہے اور یہ طرفین (امام ابو حنیفہ اور امام محمد) کا مذہب ہے۔ اور حیلہ اسقاط زکوٰۃ کے بارے میں امام ابو یوسف نے اپنے سابق قول سے رجوع فرما لیا ہے۔ امامِ دین جب ایک قول سے رجوع فرمائے تو وہ اب اس کا قول نہ رہا نہ اس سے اس پر طعن روا ہیں حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما جواز

متعہ کے قائل تھے پھر حرمت متعہ کی طرف رجوع فرمایا۔

(فتاوی رضویہ جلد نمبر ۱۰، ص ۱۹۰ تا ۱۹۲)

جواب نمبر ۳:

مولانا مختار علی صاحب اشرف الایضاح اردو شرح نور الایضاح ص ۳۲۷ میں اس عبارت کی شرح کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

امام محمد اس کو مکروہ قرار دیتے ہیں اور شیخ حمید الدین ضریری کراہت کو مذہب مختار قرار دیتے ہیں کیونکہ اس صورت میں فقراء کو نقصان پہونچتا ہے اسی پر فتوی ہے۔ طحطاوی میں ہے کہ فرض کو ساقط کرنے کی غرض سے حیلہ کرنا یا بخل کی بناء پر ایسی صورت نکالنا کہ زکوٰۃ واجب نہ ہو بالاجماع مکروہ تحریمی ہے۔ (اشرف الایضاح شرح نور الایضاح ص ۳۲۷)

ناظرین آپ کو ہماری اس وضاحت سے پتہ چل گیا ہوگا کہ فقہ حنفی کا عمل اور فتویٰ امام ابوحنیفہ اور امام محمد کے قول پر ہے۔ امام ابو یوسف کے قول پر نہیں نیز فقہ حنفی میں اس طرح کا حیلہ کرنا بالاجماع مکروہ تحریمی ہے۔

اعتراض کا جواب تو اتنا ہی کافی ہے۔ مگر ہم یہاں پر حیلہ کے متعلق کچھ وضاحت کرتے ہیں جو عوام کو مفید ہو گی اور جو لوگ لفظ حیلہ سے دھوکہ دیتے ہیں ان کی حقیقت بھی واضح ہو جائے گی۔

## شرعی حیلہ اور اس کی وضاحت

لفظ "حیلة" واحد اور اس کی جمع "حِیَل" ہے، جیسے کہ "عبرة" کی جمع "عبر" ہے اور "حکمة" کی جمع "حکم" ہے۔ "الحیلة جمع "حِیَل" تصرف کی قوت، ہوشیاری، دور بینی کو کہا جاتا ہے۔ "الحیل" جمع "احیال وحیول" قوت اور "الحیلة" کا معنی ہے:

"القدرة علی التصرف فی الأشغال" "کاموں میں تصرف کی قوت"۔

حیلہ کے جواز کے متعلق علماء احناف کا مذہب یہ ہے کہ ایسا حیلہ کرنا جس کے ذریعے سے آدمی اپنے آپ کو حرام کام یا چیز سے دور رکھے یا اس کے ذریعے سے حلال چیز تک پہنچ جائے تو ایسا کرنا نیک اور اچھا کام ہے اور اس کی اجازت ہے۔ لیکن اس کے برعکس ایسا حیلہ کرنا جس سے کسی دوسرے شخص کا حق دبایا جائے یا حق سے بے حق کیا جائے یا اس میں شبہ پیدا کیا جائے، یا ناجائز اور باطل کام یا مشتبہ چیز کو صحیح اور سچ کرنے کا ذریعہ بنایا جائے تو ایسا حیلہ کرنا مکروہ تحریمی ہے۔ عالمگیری میں اس سلسلے میں یوں بیان کیا گیا ہے کہ:

**''مذهب علمائنا رحمهم الله تعالى أن كل حيلة يحتال بها الرجل لإبطال حق الغير أو لإدخال شبهة فيه أو لتمويه باطل فهي مكروهة وكلّ حيلة يحتال بها الرجل ليتخلص بها عن حرام أو ليتوصل بها إلى حلال فهي حسنة''.**

ترجمہ: ''ہمارے علماء (امام ابوحنیفہ اور ان کے اصحاب) کا مذہب یہ ہے کہ ہر حیلہ جس کو آدمی اس واسطے کرتا ہے کہ اس سے حق غیر باطل ہو جائے یا اس میں کوئی شبہ پیدا ہو جائے یا بغرض تمویہ باطل کرتا ہے تو وہ مکروہ ہے۔ اور ہر وہ حیلہ جس کو اس غرض سے کرتا ہے کہ حرام سے خلاصی ہو یا اس کے وسیلہ سے حلال تک پہنچ جائے، یعنی حلت حاصل ہو تو یہ جائز ہے۔''

اس قسم کے حیلوں کے جواز کے لیے اصل شرعی یہ فرمان خداوندی ہے:

**خُذْ بِيَدِكَ ضِغْثًا فَاضْرِبْ بِّهٖ وَ لَا تَحْنَثْ**

ترجمہ: ''اور پکڑ اپنے ہاتھ میں سینکوں کا مٹھا، پھر اس سے مار اور اپنی قسم میں جھوٹا نہ ہو۔''

مفسرین نے اس آیت کا شان نزول اس طرح بیان کیا ہے کہ حضرت ایوب علیہ السلام جن دنوں اللہ تعالیٰ کی جانب سے امتحانات میں مبتلا ہو گئے تھے، یعنی وہ جانی اور مالی سخت نقصان میں ڈال دیئے گئے تھے'' تو ایک بار شیطان ایک طبیب کی شکل میں حضرت ایوب

علیہ السلام کی بیوی کو ملا تھا، آپ علیہ السلام کی بیوی نے طبیب سمجھ کر اُس سے علاج کی درخواست کی، اس نے کہا: اس شرط سے کہ اگر ان کو شفا ہو جائے تو یوں کہہ دینا کہ تو نے اس کو شفا دی، میں اور کچھ نذرانہ نہیں چاہتا۔ انہوں نے حضرت ایوب علیہ السلام سے ذکر کیا، انہوں نے فرمایا: بھلی مانس! وہ تو شیطان تھا، میں عہد کرتا ہوں کہ اگر اللہ تعالیٰ مجھ کو شفا دے دے تو میں تجھ کو سو (۱۰۰) قمچیاں ماروں گا، پس آپ کو سخت رنج پہنچا اس سے کہ میری بیماری کی بدولت شیطان کا یہاں تک حوصلہ بڑھا کہ خاص میری بیوی سے ایسے کلمات کہلوانا چاہتا ہے جو ظاہراً موجب شرک ہیں، گو تاویل سے شرک نہ ہوں۔'' بہر حال حضرت ایوب علیہ السلام نے اپنی پاک دامن اہلیہ سے اس بدگمانی کی بنا پر سو (۱۰۰) چھڑیاں مارنے کی قسم کھائی تھی، مگر حق تعالیٰ چونکہ عالم الغیب ہیں، حقیقت حال سے واقف اور ان کی اہلیہ کو بے قصور جانتے تھے، اس لیے حضرت ایوب علیہ السلام کو قسم میں جھوٹا ہونے سے بچانے اور لوگوں کے سامنے اہلیہ کی بے قصوری ثابت کرنے کے لیے حکم دیا کہ سو (۱۰۰) شاخوں والے گچھے (مثل جھاڑو) سے اپنی اہلیہ کو اس طرح سے ماریں کہ سب ان کے بدن سے لگ جائیں تو وہ قسم میں حانث نہ ہوں گے، چنانچہ اس حکم پر عمل کیا گیا، تمام مشائخ اس بات پر متفق ہیں کہ یہ حکم منسوخ نہیں ہوا ہے اور یہی صحیح مذہب ہے، جیسا کہ علامہ آلوسیؒ فرماتے ہیں کہ:

**''و قال بعضهم إن الحكم كان عاما ثم نسخ و الصحيح بقاء الحكم''**

ترجمہ: ''اور بعضوں نے کہا ہے کہ یہ حکم عام تھا، پھر منسوخ ہوا اور صحیح یہ ہے کہ اس کا حکم باقی ہے۔''

اور اسے منسوخ کیوں کہا جائے؟ حالانکہ کتاب الحدود، باب الزنا میں ایک انتہائی کمزور شخص کو زنا کی وجہ سے سو کوڑے مارنے کے موقع پر خود رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے بھی اسی جیسا حکم فرمایا تھا، چنانچہ ارشاد ہے:

"عن سعيد بن سعد بن عبادة قال كان بين أبياتنا رجل مخدج ضعيف فلم يرع إلا وهو على أمة من إماء الدار يخبث بها فرفع شانه سعد بن عبادة إلى رسول الله صلى الله عليه وسلم فقال: اجلدوه ضرب مأة سوط، قالوا: يا نبي الله هو اضعف من ذلك، لو ضربناه مأة سوط مات، قال: فخذوا له عشكالا فيه مائة شمراخ فاضربوه ضربة واحدة"

ترجمہ: ''حضرت سعید بن سعد بن عبادہؓ سے روایت ہے، انہوں نے بیان کیا ہے کہ ہمارے محلے میں ایک شخص فطرتاً انتہائی کمزور تھا اور اس نے ایک عورت سے زنا کرلیا تو حضرت سعد بن عبادہؓ نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے سامنے اس واقعے کو بیان کیا، آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اسے سو کوڑے مارو۔ لوگوں نے عرض کیا: یارسول اللہ! وہ بہت ہی کمزور ہے، اگر ہم اس کو سو کوڑے ماریں گے تو وہ اس سے مرجائے گا۔ تب آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: سو قمچیوں کا ایک گچھا باندھ کر ایک بار اُسے ماردو۔''

اب اگر پھر بھی کوئی شخص اس فرمان خداوندی کو کسی دلیل کے بغیر منسوخ ہونے کا قائل ہو جائے، تب بھی ایسی حدیث اس کے جواز اور ثبوت کے لیے کافی ہے۔ بہر حال مذکورہ آیت کریمہ میں درج اس واقعہ سے متعلق چند مسائل واضح ہوئے:

پہلا مسئلہ اس واقعہ سے معلوم ہوا کہ اگر کوئی شخص کسی کو سو (۱۰۰) قمچیاں مارنے کی قسم کھا لے اور بعد میں سو قمچیاں الگ الگ مارنے کی بجائے تمام قمچیوں کا ایک گٹھا بنا کر ایک ہی مرتبہ ماردے تو اس سے قسم پوری ہو جاتی ہے، اس لیے حضرت ایوب علیہ السلام کو ایسا کرنے کا حکم دیا گیا۔ یہی امام ابوحنیفہ کا مسلک ہے، لیکن جیسا کہ علامہ ابن ہمامؒ نے لکھا ہے کہ اس کے لیے دو شرطیں ضروری ہیں: ایک تو یہ کہ اس شخص کے بدن پر ہر قمچی طولاً یا عرضاً ضرور لگ جائے۔ دوسرا یہ کہ اس سے کچھ نہ کچھ تکلیف ضرور ہو، اگر اتنے ہلکے سے قمچیاں بدن کو لگائی

گئیں کہ بالکل تکلیف نہ ہوئی تو قسم پوری ہی نہیں ہوگی۔ فتح القدیر میں درج ہے کہ:

''إذا حلف ليضربنه مائة سوط فجمع مائة سوط وضربه بها مرة لا يحنث لكن بشرط أن يصيب بدنه كلّ سوط منها، وذلك إما أن يكون بأطرافها قائمة أو بأعراضها مبسوطة والإيلام شرط فيه أما عدمه بالكلية فلا.''

ترجمہ: ''اگر کسی نے قسم کھالی کہ میں اسے سو قمچیاں ماروں گا اور پھر سو ۱۰۰ قمچیوں کو جمع کر کے ایک ہی بار مارا تو وہ حانث نہیں ہوگا اس شرط کے ساتھ کہ وہ سو کے سو اس کے بدن کو لگ جائیں، یہ اس وقت ممکن ہے کہ یہ اطراف سے طولاً قائم یا عرضاً باندھے ہوئے ہوں، اس میں بدن کو تکلیف کا پہنچنا شرط ہے، اگر تکلیف کلیۃً معدوم ہو تو پھر حانث ہو جائے گا''۔

دوسرا مسئلہ یہ معلوم ہوا کہ کسی نامناسب یا مکروہ بات سے بچنے کے لیے کوئی شرعی حیلہ اختیار کیا جائے تو وہ جائز ہے۔ ظاہر ہے کہ حضرت ایوب علیہ السلام کے واقعہ میں قسم کا اصلی تقاضا یہ ہے کہ آپ علیہ السلام اپنی زوجہ مطہرہ کو پوری سو (۱۰۰) قمچیاں ماریں، لیکن چونکہ ان کی زوجہ مطہرہ بے گناہ تھیں اور انہوں نے حضرت ایوب علیہ السلام کی بے مثال خدمت کی تھی، اس لیے اللہ تعالیٰ نے خود حضرت ایوب علیہ السلام کو ایک حیلہ کی تلقین فرمائی اور یہ تصریح کر دی کہ اس طرح ان کی قسم نہیں ٹوٹے گی، اس لیے یہ واقعہ حیلہ کے جواز پر دلالت کرتا ہے۔

تیرا مسئلہ یہ معلوم ہوا کہ اگر کوئی شخص نامناسب، غلط یا ناجائز فعل کی قسم کھالے تو قسم منعقد ہو جاتی ہے اور اس کے توڑنے پر بھی کفارہ آتا ہے۔ ظاہر ہے کہ اگر اس صورت میں کفارہ نہ آتا تو حضرت ایوب علیہ السلام کو یہ حیلہ تلقین نہ فرمایا جاتا۔ لیکن ساتھ ہی یہ بھی یاد رکھنا چاہیے کہ کسی نامناسب کام پر قسم کھالی جائے تو شرعی حکم یہ ہے کہ اسے توڑ کر کفارہ ادا کر دیا جائے۔ جیسے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد گرامی ہے کہ:

